

نقشِ نعلینِ مبارک
سُلطانِ دوجہاں
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّم
نعل پاک حضور ﷺ کی فضیلت!
نقش نعل پاک کو اپنے پاس رکھنے والے کو مندرجہ ذیل برکات حاصل ہوں گی۔
۱۔ سرکار مدینہ ﷺ کی زیارت نصیب ہوگی۔ ۲۔ اس کو اپنے پاس رکھنے سے شیطان کے شر سے حفاظت ہوگی۔
۳۔ اس کو آنکھوں پر رکھنے سے امراض چشم سے نجات حاصل ہوگی۔ ۴۔ گنبدِ خضراء کی حاضری نصیب ہوگی۔
۵۔ ہر قسم کے جادو ٹونے سے حفاظت ہوگی۔ ۶۔ اس کے واسطے سے دعا مانگی جائے تو پوری ہوگی۔
۷۔ اسکو اپنے پاس رکھنے سے ہر حاسد کے حسد و نظر بد سے حفاظت ہوگی۔
۸۔ اس کو اپنے پاس رکھنے سے ظالموں کے ظلم سے نجات حاصل ہوگی۔
۹۔ جس کشتی میں ہو نہ ڈوبے اور جس گھر میں ہو چوری سے محفوظ رہے۔
نوٹ: یہ فضائل اس صورت میں حاصل ہوں گے جب نیت درست ہو اور یقین کامل ہو!

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ

محمد

مفتی غلام محمد عتیق صاحب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم




مفتی غلام محمد عتیق صاحب

چک 165/ای بی



# میزانُ الصّرف


مفتی غلام محمد عتیق صاحبؒ

از قلم محمد عباس نظامی غفرلہ

سبق نمبر ۱ صفحہ ۲ اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔
تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔ اور اچھا انجام متقیوں کیلئے ہے۔
اور درود و سلام نازل ہو اس کے رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر۔ اور آپ کی آل پر اور تمام صحابہ پر۔
جان۔ بیشک بخش کرے اللہ تجھے دونوں جہان۔ کہ تمام افعال متصرفہ افعال متصرفہ وہ ہیں۔
جن کی گردان آتی ہو۔ تین قسم پر ہیں ماضی اور مستقبل اور حال۔ اور جو ان
چیزوں کے سوا ہے وہ شاخیں ہیں نکلی ہوئی ہیں۔ اس سے تین اتنا تفصیل ہے بہر حال
ماضی فعل اس کو کہتے ہیں جو گزرا ہوئے زمانے کے ساتھ تعلق رکھتا ہو۔ اور اس کا آخر مبنی
بر فتح ہوتا ہے۔ اس کے حروف کم ہوں یا زیادہ ہوں۔ مگر کسی رکاوٹ سے جیسے فَعَلَ فَعِلَ
فَعُلَ تَفَعَّلَ جیسے ضَرَبَ سَمِعَ کَرُمَ بزرگ ہوا اکرم دے تَفَتَّرَ اور مستقبل ایسے فعل
کو کہتے ہیں جو آنے والے زمانہ سے تعلق رکھتا ہو۔ اور اس کا آخر پیش ہوتا ہے مگر کسی رکاوٹ سے
جیسے یَفْعِلُ یَفْعَلُ یَفْعُلُ یَتَفَعَّلُ جیسے یَضْرِبُ یَسْمَعُ یَکْرُمُ یَتَفَتَّرُ
اور حال ایسے فعل کو کہتے ہیں۔ جو موجود زمانے سے تعلق رکھتا ہو۔ اور حال کا صیغہ استقبال
کے صیغے کی طرح ہے۔ اور ان ہر ایک میں سے ماضی و مضارع کے چودہ کلمے باہر آتے ہیں۔ ان میں
سے تین مذکر غائب کیلئے ہیں اور تین ان میں سے مونث غائب کیلئے ہیں۔ اور ان میں سے تین خاص
مذکر حاضر کیلئے ہیں۔ اور تین خاص ان میں سے مونث حاضر کیلئے ہیں۔ اور دو وہاں سے متکلم نفس کی
ترجمانی کیلئے ہیں۔ پہلے صیغہ تثنیہ واحد متکلم اور جمع مذکر و مونث میں یکساں ہیں۔ اور دوسرا
صیغہ میں جمع متکلم میں تثنیہ و جمع مذکر و مونث یکساں ہیں۔ اور ہر ایک میں سے ماضی و مضارع
پر دو قسمیں ہیں۔ معروف و مجہول۔ اور ان میں سے ہر ایک دو قسم پر ہے۔ مثبت اور منفی

۲۵-۲-۲۰۰۹ = ۲۹-۲-۱۴۳۰ بروز بدھ

بحث فعل ماضی مثبت معروف۔ گردان فَعَلَ فَعَلَا فَعَلُوا الخ فصل ۲ یہ تمام جو کہا گیا ہے۔ بحث
یہ بات فعل ماضی معروف کی تھی۔ جب چاہے تو کہ مجہول بنائے تو فعل کے فاء کلمہ کو ضمہ دے اور
عین کلمہ کو کسرہ دے۔ دو حالتوں میں۔ اور [illegible] یعنی اگر عین پر زبر ہے تب بھی زیر دے اور پیش ہے
تب بھی زیر دے۔ اور لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دو۔ تاکہ ماضی مجہول ہو جائے۔ گردان ہو جائے
(فصل ۳) یہ تمام جو کہا گیا ہے یہ بات فعل ماضی مثبت مجہول کی تھی۔ جب تو فعل ماضی منفی

بنانا چاہیے۔ مائے نفی اس کے شروع میں لا۔ تاکہ ماضی منفی ہو جائے۔ اور مائے نفی ماضی کے لفظ میں کوئی عمل نہیں کرتا۔ جس طرح لم اسی طرح رکھتی ہوتی ہے۔ لیکن ما کے نفی معنی میں عمل کرتا ہے یعنی مثبت کو منفی کے معنی میں کر دیتا ہے۔ بحث نفی فعل ماضی معروف و مجہول۔

28-2-09 د 30-2-1430

## فوائد نافعۃ۔

یہ جو تمام کہا گیا ہے۔ ماضی مطلق کی بحث تھی۔ جب چاہے تو کہ ماضی قریب یا ماضی بعید یا استمراری وغیرہ بنائے تو۔ پھر اگر لفظ قد ماضی مطلق پر داخل کرے تو ماضی قریب ہو جائے گی۔ جیسے قَدْ ضَرَبَ اور اگر لفظ کان ماضی مطلق پر داخل کرے تو ماضی بعید ہو جاتی ہے۔ جیسے کَانَ ضَرَبَ۔ اور اگر اس کو فعل مضارع پر داخل کرے تو یہ ماضی استمراری ہو جاتی ہے۔ جیسے کَانَ یَفْعَلُ۔ اور اگر ماضی مطلق کو لفظ لَعَلَّمَا لائے تو۔ تو ماضی احتمالی ہو جاتی ہے۔ جیسے لَعَلَّمَا فَعَلَ۔ اور اسی طرح اگر لَعَلَّمَا لفظ کی جگہ لفظ لَیْتَمَا داخل کرے تو۔ تو ماضی تمنائی ہو جاتی ہے۔ جیسے لَیْتَمَا ضَرَبَ۔ جاننا چاہیے کہ ان میں سے ہر ایک کے چودہ چودہ صیغے آتے ہیں۔ جس طرح کہ ماضی مطلق میں گزرا۔

فصل یہ تمام جو کہا گیا ہے فعل ماضی کی بحث تھی۔ جب چاہے تو کہ مضارع بنائے تو۔ کسی ایک سے علامت مضارع کو اس کے شروع میں لا۔ اور اس کے آخر کو پیش دے دے۔ اور مضارع کی علامتیں چار حرف ہیں۔ الف اور تاء۔ اور یاء اور نون کہ ان کا مجموعہ اَتَیْنَ ہوتا ہے۔ الف واحد متکلم کے لیے ہے۔ اور تاء آٹھ صیغوں کے لیے ہے۔ تین ان میں سے خاص مذکر حاضر کے ہیں۔ اور تین ان میں سے خاص مونث حاضر کے ہیں۔ اور دو ان میں سے خاص واحد اور تثنیہ مونث غائب کے ہیں۔ اور یاء چار کلمہ کے لیے ہے۔ تین ان میں سے خاص مذکر غائب کے لیے ہیں۔ اور ایک خاص جمع مونث کے لیے ہے۔ اور نون تثنیہ اور جمع متکلم مذکر اور مونث کے لیے ہے۔ اور سات جگہوں میں نون اعرابی کو لا۔ چار تثنیہ کہ نون اعرابی ان میں مکسور ہوتا ہے۔ اور دو جمع مذکر غائب اور ایک واحد مونث حاضر کہ نون اعرابی ان میں مفتوح ہوتا ہے۔ اور جمع مونث کا نون جس طرح کہ ماضی میں آتا ہے اسی طرح مضارع میں بھی آتا ہے۔ بحث مضارع مثبت معروف کی گردان۔ یَفْعَلُ۔ یَفْعَلَانِ۔

۳-۳-۲۰۰۹
۶-۳-۱۴۳۰ بروز منگل

(فصل ۵) یہ تمام جو کیا گیا ہے ۔ یہ بحث فعل مضارع مثبت معروف تھی ۔ جب چاہے تو کہ مضارع مجہول بنائے
تو ۔ علامت مضارع کو پیش دے ۔ اور عین کلمہ کو زبر دو حالتوں میں ۔ یعنی اگر عین پر زبر ہے تو تب بھی
زبر دے دو ۔ پیش ہے تب بھی زبر دے دو ۔ زیر ہے تو پھر تو زبر ہی ہے (فائدہ)
اور لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دو ۔ تا کہ مضارع مجہول ہو جائے گردان بحث مثبت فعل مضارع
مجہول ۔ یُفْعَلُ ۔ یُفْعَلَانِ ـــ (فصل ۶) یہ تمام جو کیا گیا ہے ۔ بحث فعل مضارع
مثبت مجہول تھی ۔ جب چاہے تو کہ منفی مضارع بنانا چاہیے ۔ لائے نفی اس کے شروع میں لا ۔ اور لائے
نفی لفظ میں کوئی عمل نہیں کرتا ۔ جس طرح نفی اسی طرح لیتے پر ہوتی ہے لیکن لا نفی جو ہے یہ معنی میں
عمل کرتا ہے ۔ یعنی مثبت کو منفی کے معنی میں کر دیتا ہے ۔ (۱) بحث نفی فعل مضارع معروف لَا یَفْعَلُ ۔
(۲) بحث نفی فعل مضارع مجہول لَا یُفْعَلُ لَا یُفْعَلَانِ ـــ (فصل ۷) یہ تمام جو کیا گیا ہے ۔
بحث نفی فعل مضارع بلا تھی جب چاہے تو کہ نفی تاکید بلن بنائے تو ۔ تو لفظ لَنْ اس کے شروع میں
لا اور یہ نفی کو نفی تاکید بلن کہتے ہیں ۔ اور وہ فعل مستقبل پانچ جگہوں میں زبر دیتا ہے ۔ اور
وہ پانچ جگہیں یہ ہیں ۔ واحد مذکر غائب واحد مونث غائب واحد مذکر حاضر اور دو صیغوں متکلم
اور سات جگہوں میں اعرابی کو گرا دیتا ہے ۔ چار تثنیہ اور دو جمع مذکر غائب اور حاضر اور ایک
واحد مونث حاضر اور دو صیغوں یعنی جمع مونث غائب و حاضر لفظ میں کوئی عمل نہیں کرتا اور لن
مضارع کو مستقبل منفی کے معنی میں کر دیتا ہے ۔ بحث نفی تاکید بلن در فعل مستقبل معروف
لَنْ یَّفْعَلَ + لَنْ یَّفْعَلَا = لَنْ یُّفْعَلَ لَنْ یُّفْعَلَا

فصل نمبر ۸ = یہ جو کیا گیا ہے یہ بحث نفی تاکید بلن در فعل مستقبل تھی ۔ جب تو چاہے کہ نفی جحد بلم بنائے
تو ۔ لَمْ فعل مضارع کے اول میں لا ۔ اور اس کو نفی جحد بلم کہتے ہیں ۔ اور لم فعل مضارع میں پانچ
جگہوں میں جزم دیتا ہے ۔ اگر اس کے آخر میں حرف علت نہ ہو ۔ اور اگر حرف علت ہو گرا دیتا ہے ۔
جیسے لَمْ یَدْعُ و لَمْ یَرْمِ کو لَمْ یَخْشَ یَدْعُوْا سے واؤ گرا ہے ۔ اور لَمْ یَرْمِیْ سے یا گری ہے
اور لَمْ یَخْشَا سے الف گرا ہے ۔ اور حروف علت تین ہیں ۔ واؤ اور الف اور یا ۔ کہ ان کا
مجموعہ وائے ہوتا ہے ۔ اور وہ پانچ جگہیں ہیں ۔ واحد مذکر غائب واحد مونث غائب واحد مذکر حاضر
اور دو صیغے متکلم ۔ اور سات جگہوں میں نون اعرابی کو گرا دیتا ہے ۔ چار تثنیہ اور دو جمع مذکر

غائب و حاضر اور ایک واحد مونث حاضر اور دو جگہوں میں لفظی عمل کوئی نہیں کرتا۔ اور وہ دو جگہیں یہ ہیں۔ جمع مونث غائب و حاضر اور تمام صیغوں میں معنی میں عمل کرتا ہے۔ یعنی صیغہ فعل مضارع کو ماضی منفی کے معنی میں کر دیتا ہے۔ بحث نفی حجد بلم در فعل مستقبل معروف: لَمْ یَفْعَلْ

فصل ۹ = یہ تمام جو کہا گیا ہے بحث نفی حجد بلم در فعل مستقبل معروف (نون ثقیلہ کو اس طرح جب چاہے تو کر لام تاکید) بالنون تاکید بنائے تو۔ لام تاکید فعل مستقبل کے شروع میں لا کر اس کے آخر میں زیادہ کر اور لام تاکید ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے۔ اور نون تاکید دو نون ہیں۔ ایک نون ثقیلہ دوسرا نون خفیفہ اور ~~نون~~ اور نون ثقیلہ کو نون مشدد کہتے ہیں۔ اور نون خفیفہ کو نون ساکن کہتے ہیں۔ اور نون ثقیلہ چودہ صیغوں میں آتا ہے۔ اور نون خفیفہ آٹھ کلموں میں آتا ہے۔ اور نون ثقیلہ کا ماقبل پانچ صیغوں میں مفتوح ہوتا ہے۔ اور وہ پانچ جگہیں یہ ہیں واحد مذکر غائب اور واحد مونث غائب اور واحد مذکر حاضر واحد اور دو متکلم کے صیغوں میں۔ اور چھ جگہوں میں نون ثقیلہ کا ماقبل الف ہوتا ہے۔ چار تثنیہ اور دو جمع مونث غائب و حاضر۔ ان دو جگہوں پر الف فاصل آتا ہوتا ہے۔ اور جمع مذکر غائب اور حاضر میں واؤ دور کی گئی ہوتی ہے۔ اور اس کے ماقبل کا پیش باقی رکھا گیا ہوتا ہے۔ تاکہ وہ دلالت کرے۔ واؤ کے حذف ہونے پر۔ اور صیغہ واحد مونث حاضر کے یا کو دور کیا گیا ہوتا ہے۔ اور اس کے ماقبل کا کسرہ چھوڑا گیا ہوتا ہے۔ تاکہ وہ دلالت کرے یا کے حذف پر۔ اور نون ثقیلہ چھ جگہوں میں مکسور ہوتا ہے۔ اور وہ چھ جگہیں وہی ہیں۔ جہاں الف آتا ہے۔ اور باقی آٹھ جگہوں میں مفتوح ہوتا ہے۔ اور نون خفیفہ ان جگہوں میں جہاں الف ہوتا ہے وہاں نہیں آتا۔ اور باقی جگہ آتا ہے۔ اور نون اعرابی بالنون تاکید جمع نہیں ہوتا۔ بحث لام تاکید بالنون تاکید ثقیلہ در فعل مستقبل معروف لَیَفْعَلَنَّ + لَیَفْعَلَانِّ + لَیَفْعَلُنَّ

۶-۲-۲۰۰۹
۷-۳-۱۴۳۰
جمعرات

فصل ۱۰ یہ تمام جو کہا گیا ہے فعل مستقبل بالنون ثقیلہ وخفیفہ کی بحث تھی۔ جب کہ امر بنانا چاہے تو۔
امر بنایا جاتا ہے۔ امر پکڑا جاتا ہے فعل مضارع سے۔ غائب سے غائب حاضر سے حاضر متکلم سے
متکلم، معروف سے معروف مجہول سے مجہول۔ جب چاہے تو کہ امر حاضر معروف بنائے تو علامت مضارع
کو حذف کر دو۔ اس کے بعد دیکھ کہ متحرک رہتا ہے یا ساکن ہے۔ اگر متحرک رہتا ہے آخر کو ساکن کر دو۔ اگر
حرف علت نہ ہو۔ جیسے تَعِدُ سے عِدْ تَفَتَّحُ سے فَتَّحْ اور اگر حرف علت ہو تو گر جائے گا۔ جیسے تَقِیْ سے
قِ (بچا) اور اگر ساکن رہ جاتا ہے تو پھر دیکھ عین کلمہ میں اگر عین کلمہ مکسور ہو یا مفتوح تو ہمزہ
وصل اس کے شروع میں لا۔ اور آخر کو ساکن کر دو۔ اگر حرف علت آخر میں نہ ہو۔ جیسے تَسْمَعُ سے
اِسْمَعْ اور تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ اور اگر حرف علت ہو تو وہ گر جائے گا۔ جیسے تَرْمِیْ سے اِرْمِ اور
تَخْشٰی سے اِخْشَ اور اگر عین کلمہ مضموم ہو ہمزہ وصل اس کے شروع میں لاؤ۔ اور آخر کو ساکن
کر دو۔ اگر حرف علت نہ ہو۔ جیسے تَنْصُرُ سے اُنْصُرْ اور اگر حرف علت ہو تو وہ گر جائے گا۔ جیسے تَدْعُوْا سے
اُدْعُ ـــــ جب چاہے تو کہ امر حاضر مجہول اور امر غائب معروف یا مجہول بنائے تو۔ تو لام امر مکسور
اس کے شروع میں لا۔ اور آخری حرف کو جزم دے دو۔ اگر حرف علت نہ ہو۔ اور اگر حرف علت ہو تو وہ گر
جائے گا۔ جیسے لِیَدْعُ لِیَرْمِ لِیَخْشَ اور نون تاکید کا جس طرح مضارع میں آتا ہے۔ امر میں بھی
آتا ہے۔ اور امر میں نون اعرابی بھی ساقط ہو جاتا ہے (بحث امر حاضر معروف) یہاں ص ۱۵

فصل ۱۱ یہ جو کہا گیا ہے یہ امر کی بحث تھی۔ جب چاہے تو کہ نہی بنائے تو پس لائے نہی فعل مستقبل
کے شروع میں لا۔ اور لائے نہی اس کے آخر میں پانچ جگہ جزم دیتا ہے۔ مثلاً لَمْ اگر اس کے آخر میں
حرف علت نہ ہو۔ اور اگر ہو تو گرا دیتا ہے۔ جیسے لَا تَدْعُ وَلَا تَرْمِ وَلَا تَخْشَ اور سات جگہ
سے نون اعرابی کو بھی دور کر دیتا ہے۔ اور دو جگہوں میں کوئی لفظی عمل نہیں کرتا۔ اور نون تاکید
اسی طرح مضارع میں آتا ہے۔ اسی طریقے سے نہی میں بھی آتا ہے۔ بحث نہی حاضر معروف کی
گردان لَا تَفْعَلْ لَا تَفْعَلَا لَا تَفْعَلُوْا ـــــ

7-3-2009
9-3-1430

فصل ۱۲ یہ تمام جو کہا گیا ہے نہی کی بحث تھی۔ جب چاہے تو کہ اسم فاعل بنائے تو اسم فاعل بنایا
جاتا ہے فعل مضارع معروف سے۔ پس مضارع کی علامت کو حذف کر دو۔ اس کے بعد فا کلمہ کو

زبر دے دو۔ فا اور عین کلمہ کے درمیان فاعل کا الف لاؤ۔ اور عین کلمہ کو کسرہ دے دو۔ اور لام کلمہ کیلئے تنوین زیادہ کرو۔ تاکہ اسم فاعل ہو جائے، گردان۔ فَاعِلٌ فَاعِلَانِ ۔۔

فصل ۱۳ ۔ یہ تمام جو کیا گیا ہے اسم فاعل کی بحث تھی۔ جب چاہے تو کہ تو اسم مفعول بنائے۔ اسم مفعول بنایا جاتا ہے۔ فعل مضارع مجہول سے پس مضارع کی علامت کو حذف کر دو۔ اس کے بعد اسم مفعول کا میم مفتوح اس کے اول میں لا۔ اور عین کلمہ کو پیش دے دو۔ اور عین اور لام کلمہ کے درمیان اسم مفعول کا واؤ لاؤ۔ اور لام کلمہ کو تنوین دے دو۔ تاکہ اسم مفعول ہو جائے۔ مَفْعُولٌ الخ

فصل ۱۴ ۔ جب چاہے تو کہ اسم ظرف زمان اور مکان بنائے تو۔ مضارع کی علامت کو حذف کر اور میم مفتوح اس کے اول میں لا۔ اور عین کلمہ کو فتح دے دو۔ اگر مضموم ہو ورنہ اس کی حالت پر چھوڑ دو۔ اور لام کلمہ کو تنوین داخل کر دو۔ تاکہ اسم زمان و مکان ہو جائے۔
مَفْعَلٌ ۔ مَفْعَلَانِ مَفَاعِلُ ۔

فصل ۱۵ ۔ یہ تمام جو کیا گیا ہے اسم ظرف کی بحث تھی۔ جب چاہے تو کہ اسم آلہ بنائے تو مضارع کی علامت کو حذف کر۔ اور میم مکسور اس کے اول میں لا۔ اور عین کلمہ کو زبر دے دو۔ اگر مفتوح نہ ہو۔ اور لام کلمہ کو تنوین دے داخل کر۔ تاکہ اسم آلہ ہو جائے۔ اور اگر عین کلمہ کے بعد الف لائے تو اور یا لام کے بعد زیادہ کرے تو۔ تو اس سے اسم آلہ کا دوسرا صیغہ جو اکثر قیاس ہوتا ہے ظاہر ہو جاتا ہے۔

فصل ۱۶ ۔ یہ تمام جو کیا گیا ہے۔ اسم آلہ کی بحث تھی۔ جب تو چاہے کہ اسم تفضیل بنائے تو مضارع کی علامت کو حذف کر۔ اور اسم تفضیل کا ہمزہ اس کے اول میں لا۔ اور عین کلمہ کو فتح دے دو۔ اگر مفتوح نہ ہو۔ اور لام کو کلمہ تنوین نہ دے۔ یہ طریقہ اسم تفضیل مذکر بنانے کا ہے
جب صیغہ مونث بنانا چاہا تو علامت مضارع کو حذف کرنے کے بعد فا کو پیش دے دو اور عین کو ساکن دو۔ لام کے بعد الف مقصورہ داخل کر دو۔ اور لام کلمہ کو فتحہ دے دو۔ تاکہ اسم تفضیل مونث ہو جائے۔ فُعْلٰی فُعْلَیَانِ فُعْلَیَاتٌ فُعَلٌ

اتوار ٨-٣-٢٠٠٩
١٠-٣-١٤٣٠




اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جو
پالنے والا ہے تمام جہانوں کا۔ اور اچھی آخرت ہے پرہیزگاروں کیلئے اور درود و سلام ہو اس کے رسول پر
جن کا نام نامی محمد ہے۔ اور آپ کی آل اور سب صحابہ کرام پر۔ (جان) کہ اللہ تعالیٰ تجھے بلند کرے
دونوں جہانوں میں۔ کہ جملے افعال متصرفہ اور اسمائے متمکنہ حروف اصلی کی ترکیب کے لحاظ سے
دو قسم پر ہے۔ ثلاثی اور رباعی۔ ثلاثی اس کو کہتے ہیں جس کے فعل ماضی میں تین حروف اصلی
ہوں جیسے نَصَرَ اور ضَرَبَ۔ اور رباعی وہ ہوتا ہے کہ جو فعل ماضی میں چار حروف اصلی ہوں
جیسے بَعْثَرَ اور دَحْرَجَ۔ تو ثلاثی کی دو قسمیں ہیں۔ ایک مجرد کہ اس کی ماضی میں کوئی حروف
زائد نہ ہو۔ اور دوسرا مزید فیہ کہ اس کی ماضی میں کوئی حرف زائد بھی ہوتا ہے + وہ کہ جس میں
حروف زائد نہیں ہوتے۔ وہ بھی دو قسم پر ہے۔ ایک مطرد کہ جس کے وزن زیادہ آتے
ہیں۔ اور دوسری قسم ہے شاذ کہ جس کے وزن بہت کم آتے ہیں۔ پس مطرد کے پانچ باب
ہیں۔ پہلا باب۔ فَعَلَ يَفْعُلُ ماضی میں عین کلمہ مفتوح اور مضارع میں مضموم
جیسے اَلنَّصْرُ وَالنُّصْرَةُ یاری کردن مدد کرنا۔
اَلطَّلَبُ ڈھونڈنا اَلدُّخُوْلُ داخل ہونا۔ اَلْقَتْلُ قتل کرنا۔ اَلْفَتْلُ بٹنا۔

باب ۲۔ فَعَلَ يَفْعِلُ کے وزن پر۔ ماضی میں پہلے کی طرح عین کلمہ مفتوح ہے اور مضارع میں
مکسور ہے۔ جیسے اَلضَّرْبُ وَالضَّرْبَةُ اس کے تین معنی ہیں۔ ۱۔ مارنا ۲۔ زمین پر چلنا
۳۔ ظاہر کرنا۔ ضَرَبَ يَضْرِبُ۔ گردانیں
اَلْغَسْلُ دھونا اَلْغَلَبُ غلبہ کرنا اَلظُّلْمُ ظلم کرنا اَلْفَصْلُ جدا کرنا۔

۱۲-۳-۲۰۰۹ لبیرات
۱۵-۳-۱۴۳۰



باب ۳۔ فَعِلَ یَفْعَلُ ماضی میں عین کلمہ مکسور۔ اور مضارع میں مفتوح۔ جیسے اَلسَّمْعُ
وَالسَّمَاعُ سننا اور کان کھڑا کرنا۔ (گردان صرف صغیر)

باب ۴۔ فَعَلَ یَفْعَلُ کے وزن پر۔ ماضی میں بھی عین کلمہ مفتوح اور مضارع میں بھی مفتوح۔ جیسے
اَلْفَتْحُ کشادہ کرنا۔ جان کہ ہر وہ فعل جو اس وزن پر آتا ہے۔ تو اس کے عین
یا لام کلمے کی جگہ کوئی حرف حلقی ہوتا ہے۔ اور حروف حلقی چھ ہیں۔ ح خ ع غ ہ ء
کہ مجموعہ سے اَنْخُعْ خَفَۃٌ ہوتا ہے۔ اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ دیکھو جو تم کہتے ہو کہ جو باب
فتح یفتح سے ہوگا تو اس کا عین یا لام کلمہ ضرور حرف حلقی میں سے ہوگا۔ رَکَنَ یَرْکَنُ ان کا
کب کلمہ حرف حلقی ہے۔ تو اس نے کہا کہ یہ شاذ ہے۔

باب ۵۔ فَعُلَ یَفْعُلُ ماضی اور مضارع میں عین کلمہ ضمہ ہوتا ہے۔ جان کہ یہ باب لازم ہے اور
اکثر اس وزن کا اسم فاعل فَعِیْلٌ کے وزن پر آتا ہے۔ جیسے اَلْکَرَمُ وَالْکَرَامَۃُ۔ بزرگ ہونا۔

شاذ باب ہیں۔ مگر ان کے وزن بہت کم آتے ہیں۔ اور اس کے تین باب ہیں۔
باب (۱) فَعِلَ یَفْعِلُ دونوں میں عین کلمہ مکسور ہوتا ہے۔ جیسے اَلْحُسْبَانُ وَالْحِسْبَانُ گمان کرنا
یعنی صحیح کے بابوں میں صرف دو مصدر آتے ہیں۔ اور کوئی نہیں مصدر استعمال ہوتا۔
باب ۲۔ فَعِلَ یَفْعُلُ ماضی میں عین کلمہ مکسور اور مضارع میں مضموم۔ جیسے فَضِلَ یَفْضُلُ
اس باب سے اور کوئی مصدر نہیں آتا۔ اور بعض جو ہیں۔ حَضِرَ یَحْضُرُ۔ وَنَعِمَ یَنْعُمُ کہ اس
باب پر لے جاتے ہیں۔

باب ۳۔ فَعُلَ یَفْعَلُ جو ماضی میں عین کلمہ مضموم اور مضارع میں مفتوح۔ جان کہ ہر وہ ماضی
جس میں ماضی میں عین کلمہ مضموم ہو اس کا مضارع میں بھی عین کلمہ مضموم آتا ہے۔ مگر ایک
صرف واو کے مختلف عین جو ہے وہ اس سے مستثنیٰ ہے۔ جیسے کُدْتَ تَکَادُ

جیسے اَلْوُدُّ وَ اَلْمَوَدَّۃُ وُدَّۃً اگر دانی کَادَ یَکَادُ کَوْدًا — چاہنا اور قریب ہونا

جان کر کہ وُدَّ جو ہے یہ اصل میں یَوْدُدُ تھا۔ ضمہ واؤ پر مشکل تھا۔ نقل کیا گیا ماقبل کی طرف دے دیا۔ اب واؤ میں ساکن اور دال میں ساکن اجتماع ساکنین ہو گیا تو واؤ کی چھٹی کرا دی۔ اور دال کو دال میں دیا۔ اور دال کو دال میں ادغام کر دیا۔ وُدَّ ہو گیا۔ اور کَادَ اصل میں کَوَدَ تھا۔ واؤ کی حرکت کو نقل کیا۔ اور ماقبل کو دے دیا۔ پس ماقبل مفتوح ہونے کی وجہ سے الف ہو گیا۔ کَادَ ہو گیا۔ اور اس زبان کی سَمِعَ یَسْمَعُ سے بھی پڑھا جاتا ہے۔

اور ثلاثی مزید فیہ وہ ہوتی ہے۔ جس میں کوئی حرف زائد لایا ہو۔ وہ دو قسم پر ہے۔ (1) ایک وہ جو ملحق برباعی ہوتی ہے۔ اس کا حرف بڑھا کر اس کو رباعی کیا ہوتا ہے۔ اور دوسری وہ ہوتی ہے جو ملحق برباعی نہیں ہوتی۔ اور وہ جو ملحق برباعی نہیں ہوتی وہ دو قسم پر ہے۔ ایک وہ قسم جس میں الف وصل آتا ہے۔ دوسری وہ جس میں الف وصل نہیں آتا۔ وہ جس میں الف وصل آتا ہے۔ اس کے نو باب ہیں۔

۱۴-۳-۲۰۰۹

(1) باب اول اِفْتِعَالٌ کے وزن پر۔ جیسے اَلْاِجْتِنَابُ پرہیز کرنا۔ (2) باب دوم اَلْاِسْتِفْعَالُ جیسے اَلْاِسْتِنْصَارُ مدد کرنا۔ (3) باب سوم اِنْفِعَالٌ کے وزن پر۔ جیسے اَلْاِنْفِطَارُ پھٹا ہوا ہونا۔ جان کر یہ وہ فعل جو اس وزن پر آتا ہے۔ وہ لازم ہوتا ہے۔ (4) باب چہارم اِفْعِلَالٌ کے وزن پر۔ جان کر یہ باب بھی لازم ہے۔ جیسے اَلْاِحْمِرَارُ سرخ ہونا۔ (5) باب پنجم اِفْعِیلَالٌ کے وزن پر۔ جیسے اَلْاِدْھِیمَامُ سخت کالا ہونا (6) باب ششم اِفْعِیعَالٌ کے وزن پر۔ جیسے اَلْاِخْشِیشَانُ سخت ہونا۔ جان کر یہ باب بھی لازم ہے۔ اور قرآن شریف میں نہیں آیا۔ (7) باب ہفتم اِفْعِوَّالٌ کے وزن پر جیسے اَلْاِجْلِوَّاذُ اونٹ دوڑانا۔ جان کر یہ باب بھی لازم ہے۔ اور قرآن شریف میں نہیں آیا۔ (8) باب ہشتم اِفَّاعُلٌ کے وزن پر جیسے اَلْاِثَّاقُلُ (9) نواں باب اِفَّعُّلٌ کے وزن پر۔ جیسے اَلْاِطَّھُّرُ پاک ہونا۔ جان کر باب اِفَّاعُلٌ و اِفَّعُّلٌ۔ باب تَفَاعُلٌ و تَفَعُّلٌ کی اصل میں ہیں۔ تا کو ساکن کر دیا۔ فا کے ساتھ تبدیل کر دیا۔ اور فا کو فا میں ادغام کر دیا۔ ایک جنس ہونے کی وجہ سے مخرج میں۔ پس ہمزہ وصل اس کے شروع میں آ گئے۔ تاکہ ساکن کے ساتھ ابتداء لازم نہ آئے۔ اِفَّاعُلٌ اور اِفَّعُّلٌ ہو گئے۔

جان کہ وہ باب جن میں الف وصل نہیں آتا۔ وہ پانچ باب ہیں (1) باب اول اِفْعَالٌ کے وزن پر
جیسے اَلْاِکْرَامُ یہ بھی ہمزہ وصل کا باب ہے۔ جان کہ اس باب میں امر میں ہمزہ آتا ہے اَکْرِمْ کے
وزن پر ہمزہ وصلی نہیں ہے بلکہ ہمزہ قطعی ہے۔ جو کہ حذف کیا ہوا ہے۔ مضارع سے
جیسے یُکْرِمُ جو اصل میں یُؤَکْرِمُ ہوتا ہے۔ اُکْرِمُ کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے کے لیے۔ جو اصل میں
اُؤَکْرِمُ بنتا ہے۔ دوسرے ہمزہ کو اجتماع ہمزہ کی وجہ سے حذف کر دیا گیا تو اُکْرِمُ ہو گیا۔ تو اس کی
مناسبت سے باقی مضارع کے صیغوں سے بھی ہمزہ گرا دیا گیا۔
(2) باب دوم۔ تَفْعِیْلٌ کے وزن پر جیسے اَلتَّفْرِیْقُ پھیرنا۔ (3) تیسرا باب تَفَعُّلٌ کے
وزن پر جیسے اَلتَّقَبُّلُ
(4) باب چہارم۔ مُفَاعَلَۃٌ کے وزن پر جیسے اَلْمُقَاتَلَۃُ وَالْقِتَالُ۔ آپس میں لڑنا جھگڑنا۔
(5) باب پنجم تَفَاعُلٌ کے وزن پر جیسے اَلتَّقَابُلُ ایک دوسرے کے آمنے سامنے ہونا۔

۱۵-۳-۲-۹

رباعی بھی دو قسم پر ہے۔ ایک مجرد کہ جس میں کوئی حرف زائد نہیں ہوتا۔ دوسری مزید فیہ کہ
جس میں کوئی حرف زائد بھی ہوتا ہے۔ رہا وہ کہ جس میں حرف زائد نہیں ہوتا اس کا ایک باب ہے
اور یہ باب لازم اور متعدی بھی آیا ہے۔ باب اول فَعْلَلَۃٌ کے وزن پر جیسے اَلْبَعْثَرَۃُ
(اکھاڑنا) رباعی مزید فیہ کہ جس میں حرف زائد ہوتا ہے۔ یہ بھی دو قسم پر ہے۔ ایک وہ جس
میں ہمزہ وصلی نہیں ہوتا۔ اور دوسری وہ جو جس میں ہمزہ وصل ہوتا ہے۔ رہا وہ جس میں ہمزہ وصلی
نہیں ہوتا وہ بھی ایک باب ہے۔ اور یہ باب لازم ہے۔ اور قرآن شریف میں نہیں آیا۔ باب
اول تَفَعْلُلٌ کے وزن پر جیسے اَلتَّسَرْبُلُ لباس پہننا۔ رہی وہ جس میں
ہمزہ وصلی آتا ہے۔ وہ دو باب ہیں۔ اور یہ دونوں باب لازم ہیں۔ باب اول اِفْعِنْلَالٌ
کے وزن پر جیسے اَلْاِبْرِنْشَاقُ۔ خوش ہونا۔ جان کہ یہ باب قرآن شریف میں نہیں آیا۔
باب (2) دوم اِفْعِلَّالٌ کے وزن پر جیسے اَلْاِقْشِعْرَارُ۔ بالوں کا
جسم پر کھڑا ہونا۔ یہ باب قرآن شریف میں آیا ہے۔
ملحق مزید فیہ جو ملحق برباعی ہے۔ اس کی بھی دو قسمیں ہیں۔ ایک وہ جو ملحق برباعی
مجرد ہے۔ دوسری وہ جو ملحق برباعی مجرد نہیں ہوتی۔ رہی وہ جو ملحق برباعی مجرد

ہوتی ہے۔ اس کے سات باب ہیں۔ (۱) باب اوّل (یہاں سات باب کی تفصیل ہے)

وہ جو ملحق برباعی مزید فیہ ہے۔ وہ بھی دو قسم پر ہے۔ ایک وہ جو ملحق بہ تَدَحْرَجَ ہوتی ہے۔ دوسری وہ جو ملحق بہ اِحْرَنْجَمَ ہوتی ہے۔ وہ جو ملحق بہ تَدَحْرَجَ ہوتی ہے۔ اس کے آٹھ باب ہیں۔ (۱) باب اوّل تَفَعْلُلْ کے وزن پر۔ (آٹھوں ابواب کی تفصیل)

وہ جو اِحْرَنْجَمَ ہوتی ہے۔ اس کے دو باب ہیں۔ اور یہ دونوں باب قرآن پاک میں نہیں آئے۔

جان کہ اللہ تعالیٰ تجھے بھلائی کے ساتھ نیکیوں کے ساتھ کہ الحاق کا لغوی معنیٰ پہنچنا اور پہنچانا ہے۔ ملنا اور ملانا ہے۔ اور اہل صرف کی اصطلاح میں وہ یہ ہے کہ کسی کلمہ میں کوئی حرف زیادہ کریں۔ تاکہ وہ کلمہ دوسرے کلمہ کے وزن پر چلا جائے۔ تاکہ وہ معاملہ جو ملحق بہ کے ساتھ کیا گیا۔ وہ ملحق کے ساتھ بھی کیا جا سکتا ہے۔ شرط یہ ہے کہ ملحق کی جو مصدر ہے۔ وہ ملحق بہ کے ساتھ موافقت رکھتی ہو نہ کہ مخالف یعنی ایک دوسرے کے ساتھ مصدر میں بھی یکجا رکھتی ہوں۔

۱۹-۳-۲۰۰۹ جمعرات

۲۱-۳-۱۴۳۰

Abbas

۱۹-۳-۲۰۰۹

۲۱-۳-۱۴۳۰

جمعرات

# ترکیب تعوذ و تسمیہ ۔

سب سے پہلے اعوذ باللہ اور بسم اللہ کی ترکیب ۔ اَعُوْذُ صیغہ واحد متکلم فعل
مضارع ہے اس میں انا ضمیر اس کا فاعل ہے ۔ کیونکہ فعل مضارع کے واحد متکلم اور جمع
متکلم میں ہمیشہ ضمیر فاعل ہوا کرتی ہے ۔ چھپی ہوئی ہوتی ہے ۔ واحد متکلم میں انا اور جمع
نحن فعل مضارع کے پانچ صیغوں میں ہے ۔ جن میں ضمیر ہوتی ہے اور ماضی کے
دو صیغے ہیں ۔ جن میں ضمیر ہوتی ہے ۔ چھپی ہوئی رماضی کے دو صیغے کون سے ہیں
ضَرَبَ اور ضَرَبَتْ ۔ ضَرَبَ میں ھُوَ اور ضَرَبَتْ میں ھِیَ ۔ جبکہ فاعل ظاہر نہ ہو
اور فعل مضارع کے پانچ صیغے ہیں ۔ جن میں ضمیر مُسْتَتِرْ ہوا کرتی ہے ۔ ایک یَضْرِبُ
جس میں ھُوَ ۔ اور تَضْرِبُ میں ھِیَ ۔ اور دوسرا تَضْرِبُ جس میں اَنْتَ ۔ اور اَضْرِبُ میں
اَنَا ۔ اور نَضْرِبُ جس میں نحن اسی لئے ہم یہاں اعوذ میں کیا کہیں گے کہ اس میں انا ضمیر
مُسْتَتِرْ ہے ۔ اس کا فاعل ہے ۔ باء حرف جار ۔ اللہ اسم جلالت مجرور جار
مجرور سے مل کر متعلق ہوا ۔ اعوذ فعل کا یہ جار مجرور جو ہوتا ہے ۔ یہ ہمیشہ کسی کا
متعلق ہوتا ہے ۔ فعل کے یا شبہ فعل کے من حرف جار الشیطان موصوف الرجیم
اس کی صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور ہوا جار کا ۔ جار اپنے مجرور
سے مل کر متعلق ہوا ۔ اعوذ فعل کے اعوذ فعل اپنے فاعل اور اپنے دونوں متعلقوں
سے مل کر جملہ فعلیہ صورتاً خبریہ اور معنًا انشائیہ ہوا ۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔

با حرف جار اسم مضاف اور اللہ اسم جلالت موصوف الرحمان صفت اوّل الرحیم
صفت ثانی ۔ اللہ اسم جلالت اپنی دونوں صفتوں سے مل کر موصوف ہوا موصوف
اپنی دونوں صفتوں سے مل کر کیا ہوا ۔ مضاف الیہ ہوا ۔ اسم مضاف کا اسم مضاف
اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور ہوا جار کا جار اپنے مجرور سے مل کر متعلق ہوا فعل
اَبْتَدِءُ محذوف کے ۔ ابتدء فعل اس میں انا ضمیر اس کا فاعل فعل اپنے فاعل
سے اور اپنے متعلقوں سے مل کر جملہ فعلیہ صورتاً خبریہ معنًا انشائیہ ہوا ۔

اَبْتَدِءُ ۔ اَقْرَءُ ۔ اَشْرَعُ ۔ اَتَبَرَّکُ ۔

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا رحم کرنے والا اور مہربان ہے۔

جان کہ اللہ تعالیٰ تیری تائید کرے دونوں جہانوں میں کہ عربی زبان کے کلمات تین قسم پر ہیں۔ اسم فعل و حرف۔ اسم جیسے رَجُلٌ وَعِلْمٌ اور فعل جیسے ضَرَبَ اور دَحْرَجَ اور حرف جیسے مِنْ اور اِلیٰ۔ تصریف کا معنیٰ لغت میں ایک چیز کو پھیرنا ہے ایک حال سے دوسرے حال کی طرف اور علمائے صرف کی اصطلاح میں پھیرنا ہے ایک لفظ کا مختلف صیغوں کی طرف۔ تاکہ اس سے الگ الگ معنی ملیں۔ اور اسم میں تبدیلی جو ہے وہ تھوڑا ہوتا ہے۔ جیسے رَجُلٌ رَجُلَانِ رِجَالٌ رُجَیْلٌ اور فعل میں جو تبدیلی ہے وہ زیادہ ہوتی ہے۔ یعنی ردّ و بدل کا جو عمل ہے اسم میں کم ہوتا ہے۔ اور فعل میں زیادہ ہوتا ہے۔ جیسے ضَرَبَ ضَرَبَا ضَرَبُوا ۔ یَضْرِبُ اِضْرِبْ اِلخ:
اور حرف میں تبدیلی نہیں ہوتی۔ کیونکہ حرف میں تبدیلی ہے ہی نہیں۔

فصل ۱۔ اسم کے تین وزن ہیں۔ ثلاثی۔ رباعی۔ اور خماسی۔ اور ہر ایک ان بناؤں سے دو قسم پر ہے۔ ایک وہ جو مجرد ہوتا ہے زیادہ چیزوں سے یعنی اس کے تمام حرف اصلی ہوتے ہیں۔ اور دوسرا مزید فیہ کہ جس میں کوئی حرف زیادہ ہوتا ہے۔ اور فعل کے دو وزن ہیں ثلاثی اور رباعی۔ (یعنی اسم جو ہے ثلاثی بھی ہوتا ہے اور رباعی بھی ہوتا ہے اور خماسی بھی ہوتا ہے۔ اور فعل جو ہے وہ ثلاثی اور رباعی ہوتا ہے۔ خماسی نہیں ہوتا۔ اور ہر ایک ان میں سے مجرد بھی ہوتا ہے اور مزید فیہ بھی ہوتا ہے۔ (اس پر) اس طریقے پر جیسا کہ معلوم ہوا ہے اسم میں۔

21-3-09

فصل ۲۔ میزان ترازو۔ حروف اصلی کے جانچنے میں۔ حروف زیادہ سے۔ فا۔ ع۔ لام ہیں۔ (ترازو) فا۔ اور عین۔ اور لام ہے۔ جب یہ جاننا ہو کہ حرف اصلی کون سا ہے۔ اور حرف زائد کون سا ہے۔ تو اس وقت آپ کو ترازو رکھنا ہے۔ فا عین اور لام کا۔ پس ہر وہ حرف جو ان میں سے کسی ایک کے مقابلہ میں ہو۔ وہ حرف اصلی ہوتا ہے۔ جیسے رَجُلٌ جو فَعُلٌ کے وزن پر ہے۔ تو را فا کے مقابلے میں جیم عین کے مقابلے میں اور لام لام کے مقابلے میں۔ لہذا کوئی زیادہ یا کم نہیں ہوا۔ معلوم ہوا کہ یہ سارے اصلی حروف ہیں۔ اور نَصَرَ جو فَعَلَ کے وزن پر ہے۔ ـــــ اور ہر وہ حرف جو ان کے مقابلہ میں نہ ہو۔ وہ زائد ہوتا ہے جیسے ضَارِبٌ وَنَاصِرٌ جو فَاعِلٌ کے وزن پر ہے۔ اور یَنْصُرُ وَیَطْلُبُ جو یَفْعُلُ

کے وزن پر ہے۔ فاعلٌ میں الف زیادہ آگیا۔ اور تنفّرٌ میں یا زیادہ آگئی ہے۔ اور
رباعی اسم اور فعل میں ایک لام جو ہے۔ یہ دوبار تکرار کے ساتھ آتا ہے۔ اور خماسی
میں دوبار مکرر ہو جاتا ہے۔ یعنی اگر آپ رباعی بنانا چاہیں۔ تو اس کے لئے جب آپ
میزان بنائیں گے۔ تو اس وقت آپ نے ایک لام کو مکرر لانا ہے۔ ڈبل لانا ہے۔ تو دو
لام ہو گئے۔ اور جب خماسی پرلے جائیں گے تو اس وقت ایک لام کو دوبار لانا ہے۔ تو
تین لام ہو جائیں گے۔ جیسے کہ معلوم ہو چکا ہے۔

فصل ۳۔ اسم ثلاثی مجرد کے دس صیغے ہیں۔ فَلْسٌ۔ فَرَسٌ۔ کَتِفٌ۔ عَضُدٌ۔
حِبْرٌ۔ عِنَبٌ۔ اِبِلٌ۔ قُفْلٌ۔ صُرَدٌ۔ عُنُقٌ
اور مزید فیہ کے بہت ہیں۔ اور اسم رباعی مجرد کے پانچ صیغے آتے ہیں۔ جَعْفَرٌ۔ دِرْهَمٌ
زِبْرِجٌ۔ بُرْثُنٌ۔ قِمَطْرٌ اور مزید فیہ کے اس کے بہت کم ہیں۔ اور خماسی مجرد کے
چار صیغے آتے ہیں۔ سَفَرْجَلٌ۔ قُذَعْمِلٌ۔ جَحْمَرِشٌ۔ قِرْطَعْبٌ۔ اور
مزید کے انتہائی قلیل ہیں۔ اور اس کے وزن پانچ ہیں۔ عَضْرَفُوطٌ۔ قَبَعْثَرَی
قِرْطَبُوْسٌ۔ خُزَعْبِیْلٌ۔ خَنْدَرِیْسٌ ۔ بدھ 25-3-2009

فصل ۴۔ ثلاثی مجرد کے تین صیغے ہیں۔ نَصَرَ، عَلِمَ، شَرُفَ۔ اور مزید فیہ اس کے بہت زیادہ ہیں۔
جو آرہے ہیں۔ جیسا کہ آئیں گے۔ جو فعل رباعی مجرد کی ایک ہی بنا ہے۔ ایک ہی باب ہے۔ جیسے
دَحْرَجَ فَعْلَلَ کے وزن پر۔ اور مزید فیہ اس کی تھوڑی سی ہے۔ جیسا کہ مذکور ہوگی۔

فصل ۶۔ ہر وہ اسم اور فعل کہ جس کے حروف اصلیہ میں کوئی حرف علت اور ہمزہ اور دو اور ڈبل حروف نہ
ہوں۔ تو اس کو صحیح سالم کہتے ہیں۔ جیسے رَجُلٌ، نَصَرَ۔ اور ہر وہ کہ جس میں ہمزہ ہو۔ تو اس
کو مہموز کہتے ہیں۔ جیسے اَمْرٌ، اَمَرَ۔ اور ہر وہ حرف کہ جس میں ڈبلنگ ہو۔ یعنی اس کے دو
حرف ایک جنس کے ہوں۔ تو اس کو مضاعف کہتے ہیں۔ جیسے مَدٌّ، مَدَّ۔ اور ہر وہ کہ جس
میں حرف علت ہو کہ وہ واؤ ہو یا یا ہو یا الف ہو کہ واؤ یا یا سے بدلا ہوا۔ واؤ یا یا سے تو اس کو

معتل کہتے ہیں۔ پس اگر حرف علت فاء کی جگہ ہو۔ تو اس کو معتل الفاء کہتے ہیں اور
مثال کہتے ہیں۔ جیسے وَعَدَ وَ یَسَرَ۔ اور اگر عین کلمہ کی جگہ ہو۔ تو اس کو معتل العین
اور اجوف کہتے ہیں۔ جیسے قَوَلَ وَ قَالَ۔ اور اگر لام کلمہ کی جگہ حرف علت ہو تو اس کو
معتل اللام و ناقص کہتے ہیں۔ جیسے رَمَیَ وَ رَمٰی۔ اور اگر معتل میں دو حرف حروف علت ہوں۔
تو اس کو لفیف کہتے ہیں۔ اگر حرف فا اور لام کی جگہ ہو۔ تو اس کو لفیف مفروق کہتے ہیں
جیسے وِقَایَۃٌ وَ وَقٰی اور اگر عین اور لام کی جگہ ہو۔ تو اس کو لفیف مقرون کہتے ہیں جیسے
طَیٌّ سے طَوٰی۔ پس جمع طور پر جو اسماء و افعال ہیں۔ وہ سات مشمول پر نشا ہے۔

صحیح است و مثال است و مضاعف — لفیف و ناقص و مہموز و اجوف۔

اور ان میں سے ہر ایک کے احوال جو ہیں۔ اس کتاب میں روشن اور ظاہر ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ کی مدد اور
اس کی اچھی توفیق سے۔ فصل ۲ ۔ جاننا چاہیے کہ فعل ثلاثی مجرد کے تین
صیغے آتے ہیں۔ فَعَلَ فَعِلَ فَعُلَ اور یہ تینوں فعل ماضی کے ہیں۔ اور فعل ماضی وہ ہوتا
ہے۔ کہ جو گزرے ہوئے زمانہ پر دلالت کرتا ہے۔ اور ہر ایک کا مستقبل بھی ہے اور مستقبل وہ ہوتا
ہے۔ جو آئندہ زمانے پر دلالت کرے۔ اور فَعَلَ کے مستقبل جو ہیں وہ تین ہیں۔ یَفْعُلُ جیسے
نَصَرَ یَنْصُرُ وَ یَفْعِلُ جیسے ضَرَبَ یَضْرِبُ۔ وَ یَفْعَلُ جیسے مَنَعَ یَمْنَعُ اور فَعِلَ کے جو مستقبل
ہیں دو ہیں (۱) یَفْعَلُ جیسے عَلِمَ یَعْلَمُ (۲) یَفْعِلُ جیسے حَسِبَ یَحْسِبُ اور ماضی اگر مضموم
العین ہو۔ تو اس کا مستقبل ایک ہی ہے۔ جیسے یَفْعُلُ جیسے شَرُفَ یَشْرُفُ (فائدہ)
ماضی مفتوح العین ہو تو مضارع اس کے تین وزن پر آئے گا۔ مضموم بھی۔ مکسور بھی۔ اور مفتوح بھی۔
اور اگر ماضی مکسور العین ہے۔ تو مضارع دو طرح آسکتے ہیں۔ مکسور العین بھی اور مفتوح العین بھی
اور اگر ماضی کے عین کلمہ پر پیش ہے تو اس کا مضارع ایک ہی پیش والا آئے گا۔

پس ثلاثی کے بابوں کا مجموعہ۔ جس کی ماضی ثلاثی مجرد سے ہو۔ یعنی خالی ہوں حرف زائدہ سے وہ چھ ہیں
۱۔ فَعَلَ یَفْعُلُ ۲۔ فَعَلَ یَفْعِلُ ۳۔ فَعِلَ یَفْعَلُ اور ان تین بابوں کو اصول کہتے ہیں۔ کہ
ماضی میں عین کلمہ مختلف ہوتا ہے مضارع میں الگ ہوتا ہے کہ مستقبل کے عین کلمہ کی جو
حرکت ہے وہ ماضی کے عین کلمہ کے مخالف ہے۔ وَ فَعَلَ یَفْعَلُ وَ فَعِلَ یَفْعِلُ وَ فَعُلَ یَفْعُلُ

اور ان تینوں بابوں کو نوادر کہتے ہیں۔ کیونکہ ان کے مستقبل کے عین کلمے کی حرکت ماضی کے عین کلمے کے مطابق ہے۔

26-3-2009

فصل۔ فعل ثلاثی مزید فیہ کے دس باب مشہور ہیں۔ باب ۱ افعال جیسے اَفْعَلَ یُفْعِلُ اِفْعَالًا جیسے اَکْرَمَ یُکْرِمُ اِکْرَامًا۔ باب ۲ تفعیل فَعَّلَ یُفَعِّلُ تَفْعِیْلًا جیسے صَرَّفَ یُصَرِّفُ تَصْرِیْفًا باب ۳ مفاعلۃ فَاعَلَ یُفَاعِلُ مُفَاعَلَۃً جیسے ضَارَبَ یُضَارِبُ مُضَارَبَۃً اور ان بابوں میں سے ہر ایک کی ماضی میں ایک حرف زائد ہے۔ باب ۱ افتعال اِفْتَعَلَ یَفْتَعِلُ اِفْتِعَالًا جیسے اِکْتَسَبَ یَکْتَسِبُ اِکْتِسَابًا باب ۲ انفعال اِنْفَعَلَ یَنْفَعِلُ اِنْفِعَالًا جیسے اِنْصَرَفَ یَنْصَرِفُ اِنْصِرَافًا۔ باب ۳ تفعّل تَفَعَّلَ یَتَفَعَّلُ تَفَعُّلًا جیسے تَصَرَّفَ یَتَصَرَّفُ تَصَرُّفًا باب تفاعل تَفَاعَلَ یَتَفَاعَلُ تَفَاعُلًا جیسے تَضَارَبَ یَتَضَارَبُ تَضَارُبًا۔ باب افعلال اِفْعَلَّ یَفْعَلُّ اِفْعِلَالًا جیسے اِحْمَرَّ یَحْمَرُّ اِحْمِرَارًا اور ان پانچ بابوں میں سے ہر ایک کے فعل ماضی میں دو حرف زائد ہیں۔ باب افعیلال اِفْعَالَّ یَفْعَالُّ اِفْعِیْلَالًا جیسے اِحْمَارَّ یَحْمَارُّ اِحْمِیْرَارًا باب استفعال اِسْتَفْعَلَ یَسْتَفْعِلُ اِسْتِفْعَالًا جیسے اِسْتَخْرَجَ یَسْتَخْرِجُ اِسْتِخْرَاجًا اور ان دو بابوں میں سے ہر ایک کے فعل ماضی میں تین حرف زائد ہیں۔

فصل رباعی مجرد کے فعل ماضی کا ایک وزن ہے۔ جس طرح کہ مذکور ہوا۔ اور اس کا مستقبل بھی ایک ہے۔ فَعْلَلَ یُفَعْلِلُ فَعْلَلَۃً وَفِعْلَالًا جیسے دَحْرَجَ یُدَحْرِجُ دَحْرَجَۃً وَدِحْرَاجًا اور اس کی مزید فیہ یعنی رباعی مزید کہ اس کے تین باب ہیں۔ باب تفعلل تَفَعْلَلَ یَتَفَعْلَلُ تَفَعْلُلًا جیسے تَدَحْرَجَ یَتَدَحْرَجُ تَدَحْرُجًا اور اس باب کی ماضی میں ایک حرف زائد ہے۔ باب افعنلال اِفْعَنْلَلَ یَفْعَنْلِلُ اِفْعِنْلَالًا جیسے اِحْرَنْجَمَ یَحْرَنْجِمُ اِحْرِنْجَامًا باب افعلال اِفْعَلَلَّ یَفْعَلِلُّ اِفْعِلَّالًا جیسے اِقْشَعَرَّ یَقْشَعِرُّ اِقْشِعْرَارًا اور ان دو بابوں کے فعل ماضی میں دو حرف زائد ہیں۔

فصل۔ اسم دو قسم پر ہے۔ (۱) مصدر ۲۔ غیر مصدر۔ مصدر وہ ہوتا ہے۔ کہ اس سے کوئی چیز نکالی گئی ہو۔ اور اس کے معنی مصدری فارسی میں اس کے آخر میں دال اور نون (یا) تا اور نون

ہوتی ہے۔ جیسے اَلضَّرْبُ زدن مارنا۔ وَالْقَتْلُ کشتن۔ فعل ماضی اور مضارع اور امر اور نہی اور
جحد اور نفی اور اسم فاعل واسم مفعول۔ اور اسم زمان اور اسم مکان، اور اسم آلہ۔ اور اسم تفضیل یہ مصدر
سے مشتق ہیں۔

فصل۔ نَصَرَ یَنْصُرُ صحیح سے اَلنَّصْرُ مدد کرنا اس کی ماضی کے چودہ صیغے ہیں۔ چھ غائب کے
لئے ہیں۔ تین ان میں سے مذکر کے لئے جیسے نَصَرَ نَصَرَا نَصَرُوْا۔ اور تین ان میں سے مونث کے لئے ہیں
جیسے نَصَرَتْ نَصَرَتَا نَصَرْنَ اور چھ ہی مخاطب کے لئے ہیں۔ تین ان میں سے خاص مذکر کے لئے ہیں نَصَرْتَ
نَصَرْتُمَا نَصَرْتُمْ اور تین اس سے مونث کے ہیں۔ جیسے نَصَرْتِ نَصَرْتُمَا نَصَرْتُنَّ اور دو ان میں
سے متکلم کے ہیں۔ جیسے نَصَرْتُ نَصَرْنَا اور مستقبل کے بھی چودہ صیغے ہیں۔ جیسا کہ ماضی میں
معلوم ہوا ہے۔ جیسے یَنْصُرُ یَنْصُرَانِ یَنْصُرُوْنَ تا آخر۔ اور دوسرے پانچوں باب اسی طریقے پر ہیں
ضَرَبَ ضَرَبَا ضَرَبُوْا تا آخر عَلِمَ عَلِمَا عَلِمُوْا تا آخر مَنَعَ مَنَعَا مَنَعُوْا تا آخر حَسِبَ حَسِبَا
حَسِبُوْا تا آخر۔ شَرُفَ شَرُفَا شَرُفُوْا تا آخر۔ اور مستقبل جیسے یَضْرِبُ یَضْرِبَانِ یَضْرِبُوْنَ
تا آخر یَعْلَمُ یَعْلَمَانِ یَعْلَمُوْنَ تا آخر یَحْسِبُ یَحْسِبَانِ یَحْسِبُوْنَ تا آخر یَشْرُفُ یَشْرُفَانِ یَشْرُفُوْنَ
تا آخر۔ ——— (فصل) فعل مستقبل کو فعل ماضی سے پکڑتے ہیں۔ یعنی کہ بناتے ہیں۔ ایک
حرف کے زیادتی سے۔ حرف اتین سے اس کے شروع میں اور ان حروف کا نام حرف زوائد اربعہ بھی کہتے ہیں۔ اور یہ
حروف مفتوح ہوتے ہیں۔ مگر چار بابوں میں۔ اَفْعَلَ یُفْعِلُ وَ فَعَّلَ یُفَعِّلُ وَ فَاعَلَ یُفَاعِلُ وَ فَعْلَلَ یُفَعْلِلُ
کہ اس میں چار باب مضموم ہوتا ہیں ہمیشہ۔ اور فعل مستقبل جو ہے وہ حال اور استقبال کے معنی میں
ہوتا ہے۔ جیسے تو کہے اَنْصُرُ مدد کرتا ہوں یا میں مدد کروں گا۔ اور جب اس کے شروع میں لام مفتوح آ جائے
تو اس وقت یہ حال کے لئے ہو جاتا ہے جیسے لَیَضْرِبُ یعنی مارتا ہے وہ ایک مرد۔ اِنِّیْ لَیَحْزُنُنِیْ اور اگر
سین یا سوف آ جائے جیسے سَیَنْصُرُ وَسَوْفَ یَنْصُرُ یہ مستقبل کے لئے ہو جاتا ہے۔ یعنی قریب ہے کہ وہ مدد
کرے گا۔

فصل جان کہ نَصَرَا میں الف جو ہے اس کے دو کردار ہیں۔ تثنیہ مذکر کی علامت بھی ہے۔ اور فاعل کی ضمیر
بھی ہے۔ اور نَصَرُوْا میں جو واؤ ہے۔ یہ علامت جمع مذکر کی ہے۔ اور فاعل کی ضمیر بھی ہے۔ اور یہ جو نَصَرَتْ
میں تا ہے یہ علامت تانیث ہے۔ اور فاعل کی ضمیر نہیں ہے اس کی ضمیر چھپی ہوا کرتی ہے اور نَصَرَتَا
میں بھی الف علامت تثنیہ مونث بھی ہے اور فاعل کی ضمیر بھی ہے۔ اور یہ جو تا ہے کہ مونث ہونے کی علامت ہے

اور نَصَرْنَ میں نون علامت جمع مونث غائب بھی ہے اور ضمیر فاعل بھی ہے۔ اور نَصَرْتَ میں تا مفتوح
واحد مخاطب مذکر کی ضمیر بھی ہے اور فاعل کا فعل بھی ہے۔ اور نَصَرْتِ میں تاء مکسور واحد مخاطبہ
مونث کی ضمیر اور فاعل کا فعل ہے۔ اور نَصَرْتُمَا میں تُمَا تثنیہ مخاطب مذکر کی ضمیر ہے۔ اور مونث کی بھی
یہی ضمیر ہے اور فاعل کا فعل ہے۔ اور نَصَرْتُمْ میں تُمْ جمع حاضر مذکر اور مونث کی ضمیر بھی ہے اور
فاعل کا فعل ہے۔ اور نَصَرْتُنَّ میں تُنَّ جمع مونث حاضر کی ضمیر بھی ہے اور فاعل کا فعل ہے۔
اور نَصَرْتُ میں تاء مضموم واحد متکلم مذکر اور مونث کی ضمیر ہے۔ اور فاعل کا فعل بھی ہے۔ اور
نَصَرْنَا میں (نا) یہ متکلم کی ضمیر ہے۔ اور یہی اس میں شامل ہو جاتے ہیں۔ تثنیہ ہوں جمع ہوں مذکر
ہوں مونث ہوں۔ اور فعل کی فاعل بھی ہے۔ اور نَصَرَ اور نَصَرَتْ کا جو فاعل ہے
کبھی تو ظاہر ہوتا ہے۔ جیسے نَصَرَ زَيْدٌ وَ نَصَرَتْ هِنْدٌ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ضمیر مستتر ہو
جیسے زَيْدٌ نَصَرَ أَيْ هُوَ وَ هِنْدٌ نَصَرَتْ أَيْ هِيَ

اور يَنْصُرُ میں یا یہ علامت مضارع ہے۔ یہ حرف استقبال بھی ہے۔ اور غیبت کی علامت
بھی ہے۔ اور يَنْصُرَانِ میں یا یہ علامت غیبت بھی ہے۔ اور حرف استقبال بھی ہے۔ اور اس میں
جو الف ہے۔ یہ علامت تثنیہ بھی ہے۔ اور ضمیر فاعل بھی ہے۔ اور اس میں یہ جو نون ہے اس کو
نون اعرابی کہتے ہیں کہ پیش کے بدلے میں ہے۔ کہ جو واحد میں تھا۔ یعنی يَنْصُرُ۔ اور
يَنْصُرُوْنَ میں یا جو ہے علامت غیبت بھی ہے اور حرف استقبال بھی ہے۔ اور واؤ جو ہے یہ
جمع مذکر کی ضمیر ہے۔ اور فعل کا فاعل ہے۔ اور اس میں جو نون ہے وہ اس پیش کے بدلے میں ہے
جو يَنْصُرُ میں تھا۔ اور یہ جو پیش موجود ہے۔ یہ علامت کے طور پر ہے۔ یہ واؤ کی مناسبت
سے ہے۔ اور تا، تَنْصُرُ اور تَنْصُرَانِ یہ علامت غیبت بھی ہے۔ اور حرف استقبال بھی ہے
اور الف علامت تثنیہ اور فاعل کا ضمیر ہے۔ اور نون یہ بدلہ ہے رفع کا۔ جو واحد میں تھا
یعنی تَنْصُرُ میں تھا۔ اور يَنْصُرْنَ میں یا علامت غیب اور حرف استقبال ہے۔ اور نون
جمع مونث غائب کی ضمیر ہے۔ اور فعل کا فاعل ہے۔ اور تَنْصُرُ میں تا یہ مخاطب کی علامت خطاب
اور حرف استقبال ہے۔ اور اس میں أَنْتَ چھپا ہوتا ہے ہمیشہ۔ جو فعل کا فاعل ہے۔ اور تَنْصُرَانِ
میں تاء علامت خطاب ہے۔ اور اس میں الف تثنیہ مذکر کی علامت بھی ہے۔ اور ضمیر فاعل ہے۔ اور
نون پیش کے بدلے میں ہے۔ جو تَنْصُرُ میں تھا۔ تَنْصُرُوْنَ میں تا یہ علامت خطاب ہے۔

اور حرفِ استقبال بھی ہے۔ اور واؤ جمع مذکر کی ضمیر ہے۔ اور نون اس میں پیش کے بدلے میں ہے۔ جو واحد میں تھا۔ اور یہ جو ضمہ موجود ہے۔ یہ واؤ کی مناسبت کی وجہ سے آیا ہوا ہے۔ جیسا کہ کہا گیا ہے تَنْصُرُوْنَ ——— (ہفتہ) 28-3-2009

اور تَنْصُرِیْنَ میں تا علامت خطاب ہے۔ اور یا واحد مخاطبہ مونث کی ضمیر ہے۔ اور فعل کا فاعل ہے۔ اور نون اس کے پیش کے بدلے میں ہے۔ جو واحد مذکر میں تھا ہوا ہے۔ اور تَنْصُرَانِ میں تا یہ علامتِ خطاب حاضر اور حرف استقبال ہے۔ اور الف علامت تثنیہ مونث ہے اور فاعل کی ضمیر ہے۔ اور نون پیش کے بدلے میں ہے۔ جو واحد مذکر میں ہوا ہے۔ اور تَنْصُرْنَ میں تا یہ حاضر علامت خطاب ہے۔ اور حرف استقبال ہے۔ اور نون جمع مونث کی ضمیر ہے اور فعل کا فاعل ہے۔ اور اَنْصُرُ میں ہمزہ علامت واحد متکلم ہے اور انا اس میں چھپا ہے ہمیشہ جو فعل کا فاعل ہے۔ اور نون نَنْصُرُ علامتِ متکلم مع الغیر ہے۔ خواہ مذکر خواہ مونث خواہ تثنیہ خواہ جمع ہو۔ اور اس میں نحن ہمیشہ چھپا ہوتا ہے اور فعل کا فاعل ہے۔ اور فاعل جو یَنْصُرُ اور تَنْصُرُ کا ہے۔ ممکن ہے کہ ظاہر ہو جائے۔ جیسے یَنْصُرُ زَیْدٌ و تَنْصُرُ هِنْدٌ اور ممکن ہے۔ چھپا ہو جیسے زَیْدٌ یَنْصُرُ اَیْ هُوَ و هِنْدٌ تَنْصُرُ اَیْ هِیَ

فصل ۱۱ جان کہ جب فعل مستقبل میں حروف ناصبہ آتے ہیں تو اس وقت یہ منصوب ہو جاتا ہے یعنی اَنْ و لَنْ و اِذَنْ و کَیْ جیسے اَنْ اَطْلُبَ و لَنْ اَطْلُبَ اِذَنْ اَطْلُبَ و کَیْ اَطْلُبَ اور وہ نون جو اس کے پیشوں کے بدلے میں ہوتے ہیں۔ وہ گر جاتے ہیں۔ جیسے (پڑھنے) لَنْ یَطْلُبَا لَنْ یَطْلُبُوْا۔ لَنْ تَطْلُبَا لَنْ تَطْلُبُوْا۔ لَنْ تَطْلُبِیْ ——— اور یَطْلُبْنَ اور تَطْلُبْنَ میں نون یہ اپنے حال پر رہتا ہے۔ کیونکہ یہ نون کسی بدلے میں نہیں آیا ہوا۔ بلکہ یہ فاعل کی ضمیر ہے اور اگر حروف جازمہ سے کوئی حرف فعل مستقبل میں آ جائیں۔ تو پانچ صیغوں کے آخر سے حرکت گر جاتی ہے۔ تو واحد مذکر غائب میں یَطْلُبْ۔ اور واحد مذکر مخاطب و مونث غائب میں تَطْلُبْ اور متکلم کے صیغوں میں اَطْلُبْ و نَطْلُبْ ان میں جزم آ جاتی ہے۔ اور وہ نون جو اعرابی تھے وہ بھی گر جاتے ہیں۔ اور حروف جازمہ پانچ ہیں۔ لَمْ لَمَّا اور لامِ امر اور لائے نہی اور اِنْ شرطیہ جیسے لَمْ یَضْرِبْ۔ لَمْ یَضْرِبَا۔ لَمْ یَضْرِبُوْا ——— لَمَّا یَضْرِبْ لَمَّا یَضْرِبَا لَمَّا یَضْرِبُوْا۔

لِيَضْرِبْ - لِيَضْرِبَا - لِيَضْرِبُوا - لَا تَضْرِبْ - لَا تَضْرِبُوا - إِنْ تَضْرِبْ - إِنْ تَضْرِبَا - إِنْ تَضْرِبُوا
اور لام امر غائب کے چھ صیغوں میں آتا ہے۔ جیسا کہ گزر چکا۔ اور متکلم کے دو صیغوں میں بھی
داخل ہوتا ہے۔ جیسا کہ لِأَضْرِبْ لِنَضْرِبْ ― اور امر حاضر مجہول کے چھ صیغوں میں بھی داخل
ہوتا ہے۔ جیسا کہ لِتُضْرَبْ لِتُضْرَبَا (آخر) اتوار 29-3-2009

فصل ۱۲ امر حاضر کو فعل مستقبل حاضر سے بناتے ہیں۔ اور اس کو لینے کا طریقہ یہ ہے کہ یعنی
علامت مضارع جو تا ہے۔ اس کے شروع میں ڈال دیتے ہیں۔ اگر مضارع کے بعد والا حرف جو
ہے۔ متحرک ہو۔ تو ہمزہ کی ضرورت ہی نہیں ہوتی۔ اس کو امر بنا کر دیتے ہیں۔ اس فعل مضارع کا
آخر کی حرکت جو پیش کے بدلے میں ہے۔ اس کو گرا دیتے ہیں۔ پس باب تفعیل میں امر حاضر اسی
طریقے سے ہوگا۔ صَرِّفْ صَرِّفَا صَرِّفُوا ― صَرِّفِي صَرِّفَا صَرِّفْنَ ― اور اسی خیال سے
باب مفاعلہ میں ہوگا جیسے ضَارِبْ ضَارِبَا ضَارِبُوا ― اور باب تفاعل میں بھی۔ تَضَارَبْ
تَضَارَبَا تَضَارَبُوا آخر۔ اور باب فَعْلَلَةٌ یعنی ثلاثی مجرد کا باب۔ دَحْرِجْ دَحْرِجَا۔ دَحْرِجُوا
اور اگر حرف علامت مضارع کے بعد حرف ساکن ہو۔ تو ضرورت پڑے گی۔ ہمزہ وصلی کی۔ کیونکہ
ساکن سے شروع کرنا ممکن ہی نہیں۔ پس اگر اس کے بعد والا حرف مضموم ہے تو ہمزہ کو مضموم
کر دیتے ہیں۔ اور آخر کی حرکت اور نون۔ جو رفع کے بدلے میں ہے تو وقف کر کے گرا دیتے ہیں
جیسے اُنْصُرْ۔ اُنْصُرَا۔ اُنْصُرُوا۔ اُنْصُرِي۔ اُنْصُرَا۔ اُنْصُرْنَ۔ اور اگر بعد والا حرف مفتوح
ہو۔ یا کسرہ ہو تو ہمزہ کو مکسور کر دیتے ہیں۔ اور آخر کو وقف کر دیتے ہیں جیسے۔
اِعْلَمْ اِعْلَمَا اِعْلَمُوا۔ اِعْلَمِي۔ اِعْلَمَا اِعْلَمْنَ اور اِضْرِبْ اِضْرِبَا اِضْرِبُوا۔
اِضْرِبِي اِضْرِبَا اِضْرِبْنَ۔ اور جب ہمزہ وصلی متصل ہو اپنے ماقبل کے ساتھ تو گر جاتا ہے
عبارت میں اور تلفظ میں۔ اور لکھنے میں باقی رہتا ہے۔ جیسے فَاطْلُبْ ثُمَّ اقْتُلْ
4-4-2009 ― ہفتہ

فصل ۱۳ عمومی طور پر افعال دو قسم پر ہیں۔ لازم اور متعدی۔ لازم وہ ہوتا ہے جو فاعل سے
تجاوز نہیں کرتا اور مفعول تک نہیں پہنچتا۔ جیسے ذَهَبَ زَيْدٌ وَقَعَدَ عَمْرٌو زید چلا گیا۔ اور عمرو
بیٹھ گیا۔ اور متعدی وہ ہوتا ہے جو فاعل سے گزر جاتا ہے۔ اور مفعول بہ تک پہنچتا ہے جیسے

ضَرَبَ زَيْدٌ عَمْرًا ۔ زید نے عمر کو مارا ۔ اور فعل لازم کو یا تو ہمزہ افعال کے ۔ یعنی باب افعال پر یا
باب پر چلایا جائے ۔ فعل لازم ہے تو متعدی ہو جاتا ہے ۔ یا باب تفعیل پر چلایا جائے تو متعدی ہو جاتا ہے
یا حرف جر کے ساتھ متعدی کر دیتا ہے ۔ جیسے ۔ اَذْهَبْتُ زَيْدًا اَوْ فَرَّحْتُهٗ وَذَهَبْتُ بِزَيْدٍ
وَانْطَلَقْتُ بِهٖ ۔ میں لے گیا زید کو ۔ اور میں نے اس کو خوش کیا ۔ اور میں زید کو لے گیا ۔ اور
اس کو لے چلا ۔

فصل ۱۴ ۔ اور جب فعل مجہول بناتے ہیں ۔ تو ماضی ثلاثی میں کیا کرتے ہیں ۔ فا کے فاء کلمہ کو ضمہ
دیتے ہیں ۔ اور عین کلمہ کو کسرہ دیتے ہیں ۔ جیسے نُصِرَ نُصِرَا ۔ نُصِرُوا ۔ آخر ۔۔۔ ضُرِبَ ۔ ضُرِبَا ۔ ضُرِبُوْا ۔
عُلِمَ عُلِمَا ۔ عُلِمُوْا ۔۔ مُنِعَ مُنِعَا ۔ مُنِعُوْا ۔ حُسِبَ ۔ حُسِبَا ۔ حُسِبُوْا ۔ شُرِفَ شُرِفَا ۔
شُرِفُوْا ۔۔۔ اور باب افعال میں ہمزہ کو مضموم اور فعل کے عین کلمہ کو کسرہ دیتے ہیں ۔ اُكْرِمَ
اُكْرِمَا ۔ اُكْرِمُوْا ۔۔ اور اسی طرح باب مفاعلہ میں لیکن چونکہ فا کلمہ پر ضمہ آجاتا ہے الف جو
ہے یہ بدل جاتا ہے ۔ واؤ کے ساتھ ۔ جیسے ضُوْرِبَ ضُوْرِبَا ۔ ضُوْرِبُوْا ۔۔ اور باب تفعل اور
تَفَاعُل میں تاء اور فاء کو مضموم کر دیتے ہیں ۔ اور عین کلمہ کو کسرہ ۔ جیسے تُعُهِّدَ تُعُهِّدَا
تُعُهِّدُوْا ۔ تا آخر ۔۔ اور تَفَاعُل کا الف جو ہے یہ بھی واؤ کے ساتھ بدل جاتا ہے ۔ جیسے ۔
تُعُوْهِدَ تُعُوْهِدَا ۔ تُعُوْهِدُوْا تا آخر ۔ اور باب افتعال میں ہمزہ اور تاء کو مضموم ہو جاتے ہیں
اور عین مکسور ۔ جیسے اُكْتُسِبَ اُكْتُسِبَا اُكْتُسِبُوْا ۔ تا آخر ۔ اور باب انفعال میں ہمزہ اور
فاء مضموم ہو جاتے ہیں ۔ اور عین کلمہ کو مکسور کر دیتے ہیں ۔ جیسے اُنْصُرِفَ اُنْصُرِفَا ۔ اُنْصُرِفُوْا آخر
اور باب افعلال میں ہمزہ اور عین مضموم ہو جاتے ہیں ۔ اور لام اول مکسور ہو جاتا ہے
جیسے اُحْمُرِرَ اُحْمُرِرَا ۔ اُحْمُرِرُوْا ۔ آخر ۔ اور استفعال میں ہمزہ اور تا کو مضموم
کر دیتے ہیں ۔ اور عین کو مکسور کر دیتے ہیں ۔ جیسے اُسْتُخْرِجَ اُسْتُخْرِجَا ۔ اُسْتُخْرِجُوْا
اور باب افعیلال میں ہمزہ اور عین کو مضموم ہو جاتے ہیں ۔ اور الف واؤ کے ساتھ بدل جاتا ہے
اور لام اول مکسور ہو جاتا ہے ۔ جیسے ۔ ~~اُحْمُرِرَ~~ اُحْمُوْرِرَ اُحْمُوْرِرَا ۔ اُحْمُوْرِرُوْا ۔
اور باب فَعْلَلَة فا مضموم ہو جاتا ہے ۔ اور لام اول مکسور ہو جاتا ہے جیسے دُحْرِجَ دُحْرِجَا ۔
اور باب تَفَعْلُل میں تا اور فا مضموم ہو جاتے ہیں ۔ اور لام اول مکسور ہو جاتے ہیں ۔ تُدُحْرِجَ
تُدُحْرِجَا ۔ تُدُحْرِجُوْا ۔ اور باب افعنلال میں ہمزہ اور عین مضموم ہو جاتے ہیں ۔ اور لام

اول مکسور۔ جیسے اُقْرُ نْجُمْ۔ اُخْرُ نْجُمَا۔ اُخْرُ نْجُمُوْا۔ اور باب افعلال میں ہمزہ اور
بین مضموم ہو جاتے ہیں۔ اور لام اول مکسور جیسے اُقْشُعِرَّ۔ اُقْشُعِرَّا اُقْشُعِرُّوْا۔
لوٹ۔

اس کے بارے میں بالکل سادہ سا قاعدہ ہے کہ جب آپ ثلاثی مجرد کے علاوہ کسی سے بھی ماضی
مجہول بنانا چاہتے ہیں۔ تو آخر کو اپنی حالت پر چھوڑ دو۔ اور اس کے پہلے حرف کو زیر دے دو۔
باقی جو متحرک ہیں۔ اس کو پیش کر دو۔ جو ساکن ہیں ان کو ساکن رہنے دو۔ خواہ کوئی
باب ہو۔

جمعرات ۔ 9-4-2009

فصل ۱۴۔ جب فعل مستقبل کو مفعول کیلئے بناتے ہیں۔ یعنی اس کا مجہول بناتے ہیں۔ تو حرف السقیان
یعنی علامت مضارع کو پیش دیتے ہیں۔ اگر مضموم نہ ہو۔ اور عین کو فتح دیتے ہیں۔ اگر مفتوح نہ ہو۔
جیسے یُنْصَرُ وَیُکْرَمُ وَیُضَارَبُ وَیُصَرَّفُ وَیُتَصَرَّفُ وَیُکْتَسَبُ وَیُقْتَارُبُ وَیُحْمَرُّ وَیُسْتَخْرَجُ
وَیُحْمَارُّ۔ اور رباعی میں پہلے لام کو فتح دیتے ہیں۔ عین کلمہ کے بجائے۔ جیسے یُدَحْرَجُ
وَیُتَدَحْرَجُ وَیُحْرَنْجَمُ وَیُقْشَعَرُّ۔ فصل ۱۵۔ جان کہ امر حاضر مجہول جو
ہے۔ یہ امر غائب مجہول کی طرح ہوتا ہے۔ جیسے لِتُضْرَبْ۔ لِتُضْرَبَا۔ لِتُضْرَبُوْا۔ اسی طرح امر تمام
افعال ثلاثی مجرد مزید فیہ اور رباعی مجرد و مزید فیہ کا ایک ہی طریقہ ہے۔

فصل ۱۶۔ جب نون تاکید ثقیلہ آتا ہے۔ امر حاضر معروف میں کہے گا تو۔ اُطْلُبَنَّ۔ اُطْلُبَانِّ۔ اُطْلُبُنَّ۔
اُطْلُبِنَّ اُطْلُبَانِّ اُطْلُبْنَانِّ۔ اور مجہول میں کہے گا تو۔ لِتُطْلَبَنَّ۔ لِتُطْلَبَانِّ۔ لِتُطْلَبُنَّ لِتُطْلَبِنَّ
لِتُطْلَبَانِّ۔ لِتُطْلَبْنَانِّ۔ اور امر غائب میں کہے گا تو۔ لِیَضْرِبَنَّ لِیَضْرِبَانِّ لِیَضْرِبُنَّ تا آخر۔ اور
مجہول میں۔ لِیُضْرَبَنَّ۔ لِیُضْرَبَانِّ۔ لِیُضْرَبُنَّ۔ آخر۔ اور اسی طریقے سے معروف مجہول نہی میں
بھی آتا ہے۔ جیسے۔ لَا تَضْرِبَنَّ۔ لَا تَضْرِبَانِّ۔ لَا تَضْرِبُنَّ الی آخرہ۔

اور جمع مذکر کا جو واؤ ہے وہ گر جائے گا۔ کیونکہ ضمہ جو ہے یہ دلالت کرتا ہے واؤ پر۔ اور واحد مونث
حاضر میں یا گر جاتی ہے۔ کیونکہ کسرہ جو ہے وہ ظاہر کرتی ہے کہ یہاں سے یا گر گئی ہے۔ اور جمع
مونث میں الف فاصل لاتے ہیں۔ تاکہ فاصلہ ہو جائے۔ نون تاکید اور نون جمع مونث کے درمیان جو کہ
ضمیر ہے۔ اور جہاں کہیں نون ثقیلہ آتا ہے۔ وہاں نون خفیفہ بھی آتا ہے۔ مگر سوائے تثنیہ مونث کے اور

جمع مونث کے۔ یعنی ان میں نہیں آتا باقی میں آتا ہے۔ جیسے اُطْلُبَنَّ اُطْلُبُنَّ۔ اُطْلُبِنَّ سے تَطْلُبْ لَا تَطْلُبَنَّ لَا تَطْلُبِنَّ ۔۔۔۔۔۔ فصل ۱۷ اسم فاعل جو ہے ثلاثی مجرد غالب طور پر فاعل کے وزن پر ہوتا ہے۔ جیسے طَالِبٌ۔ طَالِبَانِ۔ طَالِبُوْنَ طَلَبَۃٌ طِلَابٌ طُلَّبٌ طَالِبَۃٌ طَالِبَتَانِ طَالِبَاتٌ وَ طَوَالِبُ۔ اور کبھی کبھی فَعِیْلٌ کے وزن پر بھی آجاتا ہے۔ جیسے شَرُفَ۔ یَشْرُفُ۔ شَرَفًا وَ شَرَافَۃً فھو شَرِیْفٌ ۔ اور کبھی کبھی یہ فَعَلٌ کے وزن پر بھی آجاتا ہے۔ جیسے حَسُنَ یَحْسُنُ حُسْنًا فھو حَسَنٌ ۔ اور کبھی فَعَالٌ وَفَعِلٌ۔ اور فَعْلٌ اور فَعُوْلٌ اور فُعَالٌ کے وزن پر بھی آجاتا ہے۔ جیسے جَبَانٌ۔ خَشِنٌ صَعْبٌ ذَلُوْلٌ۔ شُجَاعٌ اور فَعْلَانٌ کے وزن پر بھی آتا ہے جیسے رَحْمٰنٌ۔ اور جو ان وزنوں پر آتا ہے۔ اسی فاعل کو صفت مشبہ پڑھتے ہیں۔

فصل ۱۸ جان کہ جو فَعَّالٌ کا صیغہ ہے۔ مُبَالَغَۃ کیلئے ہوتا ہے فاعل میں۔ جیسے رَجُلٌ ضَرَّابٌ وَامْرَأَۃٌ ضَرَّابٌ۔ بہت مارنے والا مرد۔ بہت مارنے والی عورت۔ اسم مذکر اور مونث برابر ہیں۔ اور فَعُوْلٌ کا وزن بھی مبالغہ کیلئے ہوتا ہے۔ رَجُلٌ طَلُوْبٌ۔ اِمْرَأَۃٌ طَلُوْبٌ۔ بہت مطالبہ کرنے والا مرد۔ اور بہت مطالبہ کرنے والی عورت۔ اور کبھی کبھی تا زیادہ آجاتی ہے مبالغہ کی زیادتی کیلئے۔ جیسے رَجُلٌ عَلَّامَۃٌ وَ امْرَأَۃٌ عَلَّامَۃٌ۔ وَرَجُلٌ فَرُوْقَۃٌ وَ امْرَأَۃٌ فَرُوْقَۃٌ وَ مِفْعَالٌ وَمِفْعِیْلٌ وَ فِعِّیْلٌ۔ تو علامۃ کے آخر میں جو تا ہے مونث کی نہیں ہے بلکہ مبالغے کی ہے۔ (بہت فرق کرنے والا مرد) اور یہ وزن بھی مبالغے کیلئے آتے ہیں۔ اسم مذکر اور مونث میں برابر ہوتے ہیں۔ رَجُلٌ مِفْضَالٌ وَامْرَأَۃٌ مِفْضَالٌ وَرَجُلٌ مِنْطِیْقٌ وَامْرَأَۃٌ مِنْطِیْقٌ وَرَجُلٌ شِرِّیْرٌ وَامْرَأَۃٌ شِرِّیْرٌ وَ فُعَّالٌ کا وزن بھی مبالغے کے لیے ہوتا ہے۔ جیسے رَجُلٌ طُوَّالٌ۔ وَامْرَأَۃٌ طُوَّالٌ

۱۱ — ۳ — ۲۰۰۹ ‏ لغۃ

فصل ۱۹ اسم مفعول ثلاثی مجرد کے وزن پر آتا ہے۔ جیسے مَنْصُوْرٌ مَنْصُوْرَانِ مَنْصُوْرُوْنَ۔ فصل ۲۰ اسم فاعل جو ہے۔ ثلاثی مزید فیہ ہو یا رباعی مجرد مزید فیہ ہو۔ ان سب سے جو فعل ہے اس کا معروف کا صیغہ اس کو معروف کے صیغے سے بنائیں گے۔ صرف میم مضموم جو ہے۔ یعنی حرف استقبال کی جگہ لگائیں گے۔ اور آخر کا ماقبل جو ہوگا۔ وہ مکسور ہو جائے گا۔ اگر پہلے مکسور نہیں ہوگا۔ جیسے مُکْرِمٌ مُدَحْرِجٌ وَ مُتَدَحْرِجٌ اور اسم مفعول جب فعل مستقبل مجہول ہوگا، فعل مضارع

مجہول سے بنایا جاتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ پیش والی میم جو ہے علامت مضارع کی جگہ رکھی جائے گی۔ اور آخر کا ماقبل مفتوح ہوگا۔ جیسے مُکْرَمٌ و مُمَدٌ حَرَجٌ و مُشَدٌ حَرَجٌ۔
ثلاثی مجرد کے علاوہ باقی تمام بابوں میں یہی طریقے کار چلے گا۔ اور جمع اس کے معلوم کئے جائیں گے۔

فصل ۲۱ = معتل فا جو ہے۔ فَعَلَ یَفْعُلُ سے نہیں آتی۔ اور مثال واوی جو ہے یہ فَعَلَ یَفْعِلُ سے آتی ہے۔ اَلْوَعْدُ وعدہ کرنا۔ ماضی میں معلوم ہوا۔ وَعَدَ۔ وَعَدَا۔ جس طرح کہ صحیح میں گردانیں آچکی ہیں۔ اسی وجہ سے اس کو مثال کہتے ہیں۔ یعنی یہ صحیح کی طرح ہے۔ یہ حرکات و سکنات کے حق میں۔ اور صرف مستقبل کی گردان یہ آگئی۔ یَعِدُ یَعِدَانِ یَعِدُوْنَ تا آخر۔ یَعِدُ کی اصل یَوْعِدُ تھی۔ واؤ واقع ہوگئی یا مفتوح اور کسرہ لازم کے درمیان۔ واؤ کو حذف کر دیا انہوں نے بوجھل ہونے کی وجہ سے۔ تو یَعِدُ ہو گیا۔ اور باقی تا ہمزہ اور نون میں بھی اسی طرح انہوں نے گرادی ہے۔ تاکہ باب امر حاضر کے صیغوں میں مطابقت پیدا ہو جائے۔ عِدْ۔ عِدَا۔ عِدُوْا۔ عِدِیْ۔
با نون ثقیلہ عِدَنَّ عِدَانِّ۔ عِدُنَّ عِدِنَّ عِدَانِّ عِدْنَانِّ۔ با نون خفیفہ۔ عِدَنْ عِدُنْ عِدِنْ۔ امر غائب معلوم۔ لِيَعِدْ لِيَعِدَا۔ لِيَعِدُوْا۔ تا آخر۔ با نون ثقیلہ اور خفیفہ بھی اس طرح سے ہے جس طرح کہ معلوم ہو چکا ہے۔
اور لَمْ اور لَمَّا و اِنْ شرطیہ جب لگتا ہے تو اس کا حال وہی ہے جو صحیح میں معلوم ہو چکا ہے۔ با لَنْ ناصبہ۔ لَنْ یَعِدَ لَنْ یَعِدَا لَنْ یَعِدُوْا آخر۔ ماضی مجہول۔ وُعِدَ وُعِدَا وُعِدُوْا۔ تا آخر = یعنی جس طرح مجہول صحیح کی گردان آتی ہے اسی طرح مستقبل مجہول بھی۔ یُوْعَدُ یُوْعَدَانِ یُوْعَدُوْنَ تا آخر۔ اور عِدْ اس طرح ہے کہ جو کسرہ ہے وہ گر جاتا ہے۔

اسم فاعل = وَاعِدٌ وَاعِدَانِ۔ وَاعِدُوْنَ آخر۔ اسم مفعول۔ مَوْعُوْدٌ مَوْعُوْدَانِ۔ مَوْعُوْدُوْنَ۔ مثال یائی۔ فَعَلَ یَفْعَلُ کے باب سے۔ اَلْيُسْرُ جوا کھیلنا۔ ماضی معروف۔ يَسَرَ۔ مضارع معروف يَيْسِرُ۔ امر حاضر اِيْسِرْ با نون ثقیلہ اِيْسِرَنَّ۔ با نون خفیفہ اِيْسِرَنْ۔ امر غائب معروف لِيَيْسِرْ۔ لِيَيْسِرَا۔ اسم فاعل اسم مفعول صحیح کی طرح ہیں۔ ماضی مجہول ...

یُسِرَاْ مستقبل مجہول یُوْسَرُاْ مثال واوی فَعِلَ یَفْعَلُ کے باب سے اَلْوَجَلُ
ڈرنا۔ وَجِلَ یَوْجَلُ وَجْلاً فھو وَاجِلٌ فذاک مَوْجُوْلٌ الامر منہ اِیْجَلْ
مثال واوی فَعَلَ اِفْعَالٌ کے باب سے اَلْوَضْعُ۔ رکھنا۔ وَضَعَ یَضَعُ وَضْعًا
اور فَعِلَ یَفْعِلُ کے باب سے اَلْوَرْمُ سوجنا۔ وَرِمَ یَرِمُ وَرْمًا فھو وَارِمٌ
اسی طرح فَعَلَ یَفْعُلُ کے باب سے اَلْوَسْمُ نشان لگانا۔ وَسَمَ یَوْسُمُ
وَسْمًا فھو وَاسِمٌ وذاک مَوْسُوْمٌ

اتوار ۲۹-۴-۹۱

فصل۳ - اجوف واوی کے بیان میں - (تعریف) اجوف اس کلمہ کو کہا جاتا ہے۔ یعنی جس کے
عین کلمہ درمیان میں حرف علت ہو۔ حرف علت واؤ ہو تو اجوف واوی کہلاتا ہے۔ یا ہو
تو اجوف یائی کہلاتا ہے۔ باب فَعَلَ یَفْعُلُ سے اَلْقَوْلُ کہنا۔ ماضی معروف
قَالَ قَالَا قَالُوا۔ قَالَ اصل میں قَوَلَ تھا۔ واؤ متحرک ماقبل اس کا مفتوح۔ واؤ
کو الف سے بدل دیا۔ قَالَ ہو گیا۔ اسی طرح قَالَتَا تک۔ اور قُلْنَ اصل میں قَوَلْنَ
تھا جب واؤ الف ہو گیا۔ تو ساکن اکٹھے ہوئے۔ اور قُلْنَ ہوا۔ قاف کے فتح کو ضمہ سے
بدل دیا۔ تاکہ دلالت کرے عین فعل کے حذف کرنے پر کہ وہ واؤ ہے۔ تاکہ (یا) مستقبل معلوم
یَقُوْلُ یَقُوْلَانِ یَقُوْلُوْنَ۔ یَقُوْلُ اصل میں یَقْوُلُ تھا۔ ضمہ واؤ پر ثقیل تھا۔
نقل کر کے ماقبل کو دے دیا انہوں نے۔ یَقُوْلُ ہو گیا۔ اور یَقُلْنَ اور تَقُلْنَ میں واؤ التقائے
ساکنین کی وجہ سے گر گئی ہے۔ امر حاضر معلوم۔ قُلْ قُوْلَا قُوْلُوْا قُوْلِیْ قُوْلَا قُلْنَ
قُلْ کا اصل اُقْوُلْ تھا۔ جو بنا ہوا ہے تَقُوْلُ سے ضمہ واؤ پر ثقیل تھی۔ نقل کر کے
ماقبل کو دیا انہوں نے اور وہ بہ التقائے ساکنین کی وجہ سے گر گیا۔ اُقُلْ مشدد ہوا۔ جب
قاف پر پیش آ گیا تو اب اس ہمزہ وصل کی ضرورت ہی نہ رہی۔ ہمزہ بھی گر گیا۔ تو قُلْ
ہو گیا۔ اور تجھے ہر بن حق پہنچتا ہے۔ کہ تو کہے کہ قُلْ تَقُوْلُ سے بنا ہے۔ جب تا گر
گئی اور لام جو ہے وہ وقف کی وجہ سے ساکن رہ گیا۔ واؤ التقائے ساکنین کی وجہ سے گر گئی
تو قُلْ ہو گیا۔ امر غائب معلوم۔ لِیَقُلْ لِیَقُوْلَا۔ نہی غائب۔ (اگر دانیت)
قُلَنَّ اصل میں قُوْلَنَّ تھا۔ با نون ثقیلہ، خفیفہ

واؤ پر کسرہ ثقیل تھا۔ قاف کو دے دیا۔ قاف کی حرکت کو چھیننے کے بعد۔ قِوْلَ ہوا۔ واؤ
ساکن اس کا ماقبل مکسور۔ پس واؤ تبدیل ہو گیا یا کے ساتھ۔ قُلْنَ سے تا آخر
اسی اصل میں قاف کا ضمہ واپس آ گیا۔ یعنی یہ ساری ایک شکل بن گئی۔ ماضی مجہول
میں قُلْنَ آتی ہے نا۔ تو یہ پانچ صیغوں میں تو ایسی چلتا ہے نا۔ مستقبل مجہول۔ یُقَالُ
یُقَالَانِ یُقَالُوْنَ تا آخر۔ یُقَالُ اصل میں یُقْوَلُ تھا واؤ متحرک ماقبل اس کا صحیح
ہے۔ تو اس کی نقل کر کے ماقبل کو دی۔ واؤ اصل میں متحرک تھا۔ اب اس کا ماقبل مفتوح
ہو گیا۔ اس واؤ کو الف سے بدل دیا۔ یُقَالُ ہو گیا۔ اسی طرح باقی الفاظ میں۔ اور یُقَلْنَ
میں۔ الف التقائے ساکنین کی وجہ سے گر گیا۔ امر غائب مجہول۔ لِیُقَلْ۔ لِیُقَالَا۔ لِیُقَالُوْا
نہی غائب مجہول۔ اسم فاعل۔ قَائِلٌ قَائِلَانِ قَائِلُوْنَ قَائِلٌ اصل میں
قَاوِلٌ تھا جب واؤ کو فعل ماضی میں الف کے ساتھ بدل دیا۔ اسم فاعل میں بھی
اسی طرح انہوں نے کر دیا۔ اور الف کو حرکت کسرہ کی دی۔ قَائِلٌ ہو گیا۔ اسم
مفعول۔ مَقُوْلٌ مَقُوْلَانِ مَقُوْلُوْنَ۔ مَقُوْلٌ اصل میں مَقْوُوْلٌ تھا۔
واؤ پر ضمہ ثقیل تھا۔ نقل کر کے ماقبل کو دے دیا۔ ایک واؤ گر گئی۔ تو مَقُوْلٌ ہوا
بعض کے نزدیک واؤ اصلی گر گئی ہے۔ تو مَفُوْلٌ کے وزن پر ہو گیا۔ اور بعض کے
نزدیک واؤ زائدہ گر گئی ہے۔ مَفُعْلٌ کے وزن پر۔

۱۸-۴-۲۰۰۹
۲۱-۴-۱۴۳۰ ہفتہ

فصل ۲۳ اجوف یائی فَعَلَ یَفْعِلُ کے باب سے۔ اَلْبَیْعُ فروخت کرنا۔ خریدنا۔ ماضی معلوم
بَاعَ بَاعَا بَاعُوْا اصل بَاعَ بَیَعَ تھا۔ یا متحرک ہے ماقبل مفتوح ہے۔ یا کو الف سے
بدل دیا انہوں نے بَاعَ ہو گیا۔ اور بِعْنَ سے لے کر آخر تک جب الف دو ساکن اکٹھے ہونے
کی وجہ سے با کے فتحہ کو کسرہ کے ساتھ بدل دیا انہوں نے۔ تاکہ دلالت کرے۔ وہ جو عین کلمہ
گرا ہوا ہے یا ہے نہ کہ واؤ۔ مستقبل معلوم۔ یَبِیْعُ یَبِیْعَانِ یَبِیْعُوْنَ تا آخر۔ اصل میں
یَبْیِعُ یَبْیِعُ تھا۔ یا پر کسرہ ثقیل تھا تو ماقبل کو دے دیا انہوں نے تو یَبِیْعُ ہو گیا
اور یَبِعْنَ تَبِعْنَ میں دو ساکن اکٹھے ہونے کی وجہ سے یا گر گئی ہے۔ امر حاضر بِعْ بِیْعَا بِیْعُوْا

اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ۔ زید کو اسم ان کہتے ہیں اور قائم کو خبر انّ کہتے ہیں۔ جان کہ اِنَّ وَاَنَّ حروفِ تحقیق ہیں۔ اور کَاَنَّ حرف تشبیہ ہے اور لٰکِنَّ حرف استدراک اور لَیْتَ حرف تمنی اور لَعَلَّ حرف ترجی (اتوار) ۱۴۳۰-۱۱-۱۲ - ۲۰۰۹-۱۱-۱

**سوم** - مَا و لَا لَیْسَ کی مثل ہیں۔ اور یہ عمل لَیْسَ والا کرتے ہیں۔ جیسا کہ کہے گا تو مَا زَیْدٌ قَائِمًا زَیْدٌ مَا کا اسم ہے۔ اور قَائِمًا اس کی خبر ہے۔ **چہارم** - لائے نفی جنس۔ اسم لا کا مضاف ہوتا ہے اکثر اس پر زبر ہوتی ہے۔ اور اس کی خبر مرفوع ہوتی ہے۔ جیسے لَا غُلَامَ رَجُلٍ ظَرِیْفٌ فِی الدَّارِ اور اگر اس لا کا نکرہ مفرد ہو یا بنی بر فتح ہوگا۔ یعنی جس پر زبر آئی ہوگی وہ مبنی ہوگا۔ جیسے لَا رَجُلَ فِی الدَّارِ اور اگر اس کے بعد معرفہ ہو ایک اور معرفہ کے ساتھ لا کا تکرار لازم ہوگا۔ اور لا جو ہے یہ ملغٰی ہو جائے گا۔ یعنی عمل نہیں کرے گا۔ اور وہ معرفہ مرفوع ہوگا۔ ابتداء ہونے کی وجہ سے۔ جیسے لَا زَیْدٌ عِنْدِیْ وَلَا عَمْرٌو۔ اور اگر اس لا کے بعد نکرہ مفرد ہو۔ دوسرا نکرہ کے ساتھ تو اس کو پانچ طرح پڑھنا جائز ہے۔ جیسے (۱) لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ (۲) وَلَا حَوْلٌ وَلَا قُوَّةٌ اِلَّا بِاللّٰہِ (۳) وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةً اِلَّا بِاللّٰہِ (۴) وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةٌ اِلَّا بِاللّٰہِ (۵) وَلَا حَوْلٌ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔ **پنجم** - حروف ندا اور وہ پانچ ہیں۔ یَا - اَیَا - ھَیَا - اَیْ - ہمزہ مفتوحہ۔ اور یہ حروف منادی مضاف کو زبر دیتے ہیں۔ جیسے یَا عَبْدَ اللّٰہِ۔ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ۔ اور مشابہ مضاف کو بھی زبر دیتا ہے۔ جیسے یَا طَالِعًا جَبَلًا اور غیر معین نکرے کو بھی زبر دیتا ہے۔ جیسا کہ اندھا کہے گا۔ یَا رَجُلًا خُذْ بِیَدِیْ اور اگر معرفہ پر داخل ہو مفرد ہو یعنی تثنیہ جمع نہ ہو۔ یعنی مضاف نہ ہو۔ جیسے یَا زَیْدُ - یَا زَیْدَانِ - یَا مُسْلِمُوْنَ یَا مُوْسٰی - یَا قَاضِیْ۔ جان کہ اَیْ اور ہمزہ نزدیک کے لئے ہیں۔ اور اَیَا اور ھَیَا دور کیلئے ہیں۔ اور یا عام ہے۔

بدھ ۱۴۳۰-۱۱-۱۵ - ۲۰۰۹-۱۱-۴

**فصل دوم** - ان حروف کا بیان جو فعل میں عمل کرتے ہیں۔ اور اس کی دو قسمیں ہیں۔ **قسم اوّل** وہ حروف جو فعل مضارع کو زبر دیتے ہیں۔ اور وہ چار ہیں۔ (اوّل) اَنْ جیسے اُرِیْدُ اَنْ تَقُوْمَ وَاَنْ فعل کے ساتھ مصدر کے معنی میں ہو جاتا ہے۔ جیسے اُرِیْدُ قِیَامَکَ اور اس وجہ سے اس کو مصدریہ کہتے ہیں۔ دوم - لَنْ جیسے لَنْ یَّخْرُجَ زَیْدٌ اور لَنْ نفی تاکید کے لئے ہے۔ سوم

کَیْ جیسے اَسْلَمْتُ کَیْ اَدْخُلَ الْجَنَّۃَ چہارم۔ اِذَنْ جیسے اِذَنْ اُکْرِمَکَ اس شخص کے جواب میں کہا جائے گا۔ جو کہے گا۔ اَنَا اٰتِیْکَ غَدًا اور جان کہ اَنْ چھ حروف کے بعد مقدّر ہوتا ہے۔ اور فعل مضارع کو نصب کرتا ہے۔ حَتّٰی کے بعد۔ جیسے مَرَرْتُ حَتّٰی اَدْخُلَ الْبَلَدَ۔ اور لام جحد جیسے مَا کَانَ اللّٰہُ لِیُعَذِّبَھُمْ اس میں لام کے بعد اَنْ مقدر ہے۔ وہ واؤ جو اِلٰی اَنْ یا اِلَّا اَنْ کے بعد ہو۔ جیسے لَاَلْزَمَنَّکَ اَوْ تُعْطِیَنِیْ حَقِّیْ۔ واؤ الصرف کے بعد اور کَیْ کے بعد اور فا کے بعد جو ان چھ چیزوں کے بعد ہے۔ امر۔ نہی۔ نفی۔ استفہام۔ تمنی۔ ترجی۔ عرض ان چھ چیزوں کے بعد جو فا آئے گی۔ اس میں بھی فا مقدر ہو گا۔ اور اس کی مثالیں مشہور ہیں۔

(ہفتہ) ۳۰-۱۱-۱۸ = ۲۰۰۹-۱۱-۷

قسم دوم۔ وہ حروف جو فعل مضارع کو جزم میں کر دیتے ہیں۔ وہ پانچ ہیں۔ لَمْ لَمَّا۔ لام امر۔ لائے نہی۔ اور اِنْ شرطیہ۔ جیسے لَمْ یَنْصُرْ۔ لَمَّا یَنْصُرْ۔ لِیَنْصُرْ۔ لَا تَنْصُرْ۔ اِنْ تَنْصُرْ اَنْصُرْ۔ جان کہ اِنْ دو جملوں میں آتا ہے۔ جیسے اِنْ تَضْرِبْ اَضْرِبْ پہلے جملہ کو شرط کہتے ہیں۔ اور دوسرے جملہ کو جزا کہتے ہیں۔ اور اِنْ مستقبل کیلئے ہے اگرچہ فعل ماضی میں آجائے۔ جیسے اِنْ ضَرَبْتَ ضَرَبْتُ اور یہاں جزم تقدیری ہوگی۔ کیونکہ ماضی مبنی ہے۔ اور جان کہ جب شرط کی جزا جب جملہ اسمیہ ہو۔ امر ہو۔ نہی ہو۔ دعا ہو۔ ان پانچ چیزوں میں سے کوئی بھی ہو۔ تو جزا میں فا کا لانا لازم ہوتا ہے۔ جیسا کہ کہے گا تو۔ اِنْ تَاْتِنِیْ فَاَنْتَ مُکْرَمٌ وَاِنْ رَاَیْتَ زَیْدًا فَاَکْرِمْہُ وَاِنْ اَتَاکَ عَمْرٌو فَلَا تُہِنْہُ وَاِنْ اَکْرَمْتَنِیْ فَجَزَاکَ اللّٰہُ خَیْرًا۔

(منگل) ۱۴۳۰-۱۱-۲۱ = ۲۰۰۹-۱۱-۱۰

## باب دوم فعلوں کے عمل میں

جان کہ کوئی فعل غیر عامل نہیں ہے۔ اور افعال عمل کرنے میں دو قسم پر ہے۔ قسم اول۔ فعل معروف جان کہ فعل معروف چاہے لازم ہو یا متعدی فاعل کو پیش دیتا ہے۔ جیسے قَامَ زَیْدٌ۔ ضَرَبَ عَمْرٌو۔ اور چھ اسموں کو زبر دیتا ہے۔ اول۔ مفعول مطلق کو جیسے قَامَ زَیْدٌ قِیَامًا وَضَرَبَ زَیْدٌ ضَرْبًا اس میں قَامَ فعل ہے۔ زَیْدٌ فاعل ہے اور قِیَامًا مفعول مطلق ہے۔ دوم۔ مفعول فیہ کو

جیسے صُمْتُ یَوْمَ الْجُمُعَۃِ ۔ وَجَلَسْتُ فَوْقَکَ ۔ جس وقت میں کوئی کام ہو رہا ہو۔ وہ وقت بھی
مفعول فیہ بنا کرتا ہے ۔ اور جس جگہ میں کوئی کام ہو رہا ہو وہ جگہ بھی مفعول فیہ ہوتی ہے ۔
اب یَوْمَ یہ وقت ہے اس میں روزہ واقع ہوا ۔ اور جُمُعَۃِ پر معفول فیہ ہے ۔ سوم مفعول معہ
کو۔ جیسے جَاءَ الْبَرْدُ وَالْجُبَّاتِ اَیْ مَعَ الْجُبَّاتِ ۔ چہارم ۔ مفعول لہٗ کو جیسے قُمْتُ
اِکْرَامًا لِزَیْدٍ وَضَرَبْتُہٗ تَادِیْبًا مفعول لہٗ وہ ہوا کرتا ہے جو فعل مذکور کا سبب ہوتا ہے ۔ میں
کھڑا ہوا زید کی عزت کیلئے ۔ پنجم ۔ حال کو جیسے جَاءَ زَیْدٌ رَاکِبًا زید اس حال میں
آیا کہ وہ سوار تھا ۔ ششم ۔ تمیز کو فعل کی فاعل کے ساتھ نسبت کے ابہام ہو اس وقت
جیسے طَابَ زَیْدٌ نَفْسًا ۔ زید خود بخود خوش ہوتا ۔ تمیز لائی جاتی ہے
اور اگر فعل متعدی ہو تو مفعول بہٖ کو بھی زبر دے گا ۔ جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًا اور یہ عمل
فعل لازم کیلئے نہیں ہے ۔ جمعرات ۱۴۳۰ - ۱۱ - ۲۳ = ۲۰۰۹ - ۱۱ - ۱۲

فصل ۔ جان کہ اسم فاعل وہ اسم ہے ۔ جو اس سے پہلے ایک فعل ہو ۔ اس اسم کی طرف مُسْنَد بطور
قیام کے ۔ اس کا اسم کے ساتھ قائم ہوا ہو جیسے زَیْدٌ میں ضَرَبَ زَیْدٌ ۔ اور مفعول مطلق وہ مصدر ہے جو
واقع ہو فعل کے بعد اور وہ مصدر اس فعل کے ہم معنیٰ ہو ۔ جیسے ضَرْبًا ضَرَبْتُ ضَرْبًا میں ۔ اور
قِیَامًا قُمْتُ قِیَامًا میں ۔ (۲) اور مفعول فیہ وہ فعل ہے ۔ جو فعل مذکور واقع ہو ۔ اس میں ۔ اور
اس کو ظرف کہتے ہیں ۔ اور ظرف دو قسم پر ہے ۔ ظرفِ زمان ۔ جیسے یَوْمَ صُمْتُ یَوْمَ الجمعۃِ
اور ظرف مکان جیسے عِنْدَ جَلَسْتُ عِنْدَکَ ۔ (۳) اور مفعول معہ وہ اسم ہے ۔ جو مذکور
ہو واؤ بمعنی مَعَ کے بعد جیسے وَالْجُبَّاتِ جَاءَ الْبَرْدُ وَالْجُبَّاتِ اَیْ مَعَ الْجُبَّاتِ میں
(۴) مفعول لہٗ وہ اسم ہے ۔ جو دلالت کرے ۔ ایسی چیز پر جو فعل مذکور کا سبب ہو ۔ جیسے اِکْرَامًا
قُمْتُ اِکْرَامًا لِزَیْدٍ (۵) اور حال وہ اسم نکرہ ہے جو کرے دلالت فاعل کی حالت پر ۔ جیسے
رَاکِبًا میں جَاءَ زَیْدٌ رَاکِبًا ۔ یا مفعول کی حالت پر ۔ جیسے مَشْدُوْدًا میں ۔ ضَرَبْتُ زَیْدًا
مَشْدُوْدًا یا دونوں کی حالت پر رَاکِبَیْنِ میں لَقِیْتُ زَیْدًا رَاکِبَیْنِ ۔ اور فاعل اور
مفعول کو ذوالحال کہتے ہیں ۔ اور وہ اکثر معرفہ ہوتے ہیں ۔ اور اگر نکرہ ہوں ۔ تو حال کو مقدم
کرتے ہیں ۔ جیسے جَاءَنِیْ رَاکِبًا رَجُلٌ اور حال جملہ بھی ہوتا ہے ۔ جیسے رَاَیْتُ الْاَمِیْرَ وَھُوَ رَاکِبٌ

اور تمیز وہ اسم ہے جو ابہام کو دور کرتا ہے عدد سے جیسے عِنْدِیْ اَحَدَ عَشَرَ دِرْهَمًا یا
وزن سے۔ جیسے عِنْدِیْ رِطْلٌ زَیْتًا یا ماپنے سے۔ جیسے عِنْدِیْ قَفِیْزَانِ بُرًّا۔ یا
اندازہ سے۔ جیسے مَا فِی السَّمَاءِ قَدْرُ رَاحَةٍ سَحَابًا (۶) اور مفعول بہ وہ اسم ہے کہ
جس پر فاعل کا فعل واقع ہو۔ جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًا۔ جان کہ یہ تمام منصوبات جو ہیں
جملہ مکمل ہونے کے بعد ہوتے ہیں۔ اور جملہ فعل اور فاعل کے ساتھ مکمل ہو جاتا ہے۔

(ہفتہ) ۳۰-۱۱-۲۵ = ۱۴-۱۱-۲۰۰۹

فصل۔ جان کہ فاعل دو قسم پر ہے۔ مُظْهَر جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ۔ (۲) مُضْمَر بارز جیسے ضَرَبْتُ
مستتر یعنی پوشیدہ۔ جیسے زَیْدٌ ضَرَبَ جو ضَرَبَ کا فاعل هُوَ ہے۔ ضَرَبَ میں مستتر
جان کہ جب فاعل مؤنث حقیقی ہو۔ یا ضمیر مؤنث علامت فعل میں لازم ہے۔ جیسے قَامَتْ
هِنْدٌ وَهِنْدٌ قَامَتْ آئی ہے۔ اور مؤنث غیر حقیقی میں مظہر اور جمع مکسر میں مظہر تو اس
کو دو طرح پڑھنا جائز ہے۔ جیسے طَلَعَ الشَّمْسُ وَطَلَعَتِ الشَّمْسُ وَقَالَ الرِّجَالُ
وَقَالَتِ الرِّجَالُ

(اتوار) ۳۰-۱۱-۲۶ — ۱۵-۱۱-۲۰۰۹

قسم دوم۔ مجہول۔ جان کہ فعل مجہول فاعل کی بجائے مفعول بہ کو پیش کرتا ہے اور باقی
کو نصب دیتا ہے۔ جیسے ضُرِبَ زَیْدٌ یَوْمَ الْجُمُعَةِ اَمَامَ الْاَمِیْرِ ضَرْبًا شَدِیْدًا فِیْ دَارِهٖ تَادِیْبًا
وَالْخَشَبَةَ اس میں زَیْدٌ مفعول بہ تھا تو نائب فاعل بن گیا۔ یَوْمَ الْجُمُعَةِ مفعول فیہ آ گیا۔
اَمَامَ الْاَمِیْرِ یہ بھی مفعول فیہ ہے۔ ضَرْبًا شَدِیْدًا یہ مفعول مطلق آ گیا۔ فِیْ دَارِهٖ اس کے متعلق
آ گیا۔ تَادِیْبًا مفعول لہ آ گیا۔ وَالْخَشَبَةَ مفعول معہ آ گیا۔ یعنی مارا گیا زید جمعے کے دن
امیر کے سامنے مارا جانا اپنے گھر کے اندر ادب سے لکڑی کے ساتھ۔ اور فعل مجہول کو فعل
مالم یسم فاعلہ کہتے ہیں۔ اور اس کے مرفوع کو مفعول مالم یسم فاعلہ کہتے ہیں۔

(بدھ) ۳۰-۱۱-۲۹ — ۱۸-۱۱-۲۰۰۹

فصل۔ جان کہ فعل متعدی چار قسم پر ہے۔ اوّل متعدی جو ایک مفعول کو چاہتا ہے۔ جیسے
ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًا۔ میں نے زید کو مارا۔ دوم۔ وہ متعدی جو دو مفعولوں کو چاہتا ہے۔ لیکن ایک
پر بھی گزارہ کر لیتا ہے۔ جیسے اَعْطٰی یہ اس کے ہم معنی ہیں۔ جیسے اَعْطَیْتُ زَیْدًا دِرْهَمًا یہ بھی

جائز ہے کہ اَعْلَمْتُ زَیْدًا سوم۔ متعدی وہ جو دو مفعولوں کو چاہتا ہے۔ لیکن ایک مفعول ہرگز ایسا نہیں کرتا۔ اور یہ افعالِ قلوب میں ہوتا ہے۔ جیسے عَلِمْتُ۔ ظَنَنْتُ وَ حَسِبْتُ۔ خِلْتُ۔ زَعَمْتُ رَأَیْتُ وَ وَجَدْتُ جیسے۔ عَلِمْتُ زَیْدًا فَاضِلًا۔ وَ ظَنَنْتُ زَیْدًا عَالِمًا۔ چہارم۔ متعدی وہ جو تین مفعولوں کو چاہتا ہے۔ جیسے اَعْلَمَ اَرٰی انبأ۔ اَخْبَرَ خَبَّرَ نَبَّأَ حَدَّثَ جیسے اَعْلَمَ اللّٰہُ زَیْدًا عَمْرًا فَاضِلًا۔ اللہ نے بتایا زید کو کہ عمر فاضل ہے۔ جان کہ یہ تمام مفعول ہیں۔ اور دوسرا مفعول عَلِمْتُ کے باب میں۔ اور تیسرا مفعول اَعْلَمْتُ کے باب میں۔ اور مفعول لہ اور مفعول معہ یہ نائب فاعل نہیں بن سکتے۔ اور دوسرے لائق ہیں۔ اور اَعْطَیْتُ کا مفعول اول مفعول مالم یسم کے ساتھ لائق تر ہوتا ہے۔ دوسرے مفعول سے

(ہفتہ) ۱۹-۱۲-۲۰۰۹ = ۲-۱-۱۴۳۱

فصل۔ جان کہ افعالِ ناقصہ سترہ ہیں۔ کَانَ۔ صَارَ۔ ظَلَّ۔ بَاتَ۔ اَصْبَحَ۔ اَضْحٰی اَمْسٰی۔ عَادَ۔ آضَ۔ غَدَا۔ رَاحَ۔ مَازَالَ۔ مَا انْفَکَّ۔ مَا بَرِحَ۔ مَا فَتِئَ۔ مَادَامَ لَیْسَ۔ یہ افعال اکیلے فاعل کے ساتھ مکمل نہیں ہوتے۔ اور کسی خبر کے ضرورت مند ہوتے ہیں۔ اس سبب سے ان کو ناقصہ کہتے ہیں۔ جملہ اسمیہ میں جاتے ہیں۔ مُسندالیہ کو پیش دیتے ہیں۔ اور مسند کو زبر دیتے ہیں۔ جیسے کَانَ زَیْدٌ قَائِمًا۔ اور مرفوع کو کان کا اسم کہتے ہیں۔ اور منصوب کو کان کی خبر کہتے ہیں۔ اور باقی کو اسی پر قیاس کرنا چاہیے۔ جان کہ کچھ فعل جو ان میں سے بعض حالتوں میں اکیلے بھی پورے ہو جاتے ہیں۔ جیسے کَانَ مَطَرٌ (بارش ہوئی) اسمیاں کَانَ فعل کے معنی میں ہے۔ اور اس کو کَانَ تامہ کہتے ہیں۔ اور کَانَ زائدہ بھی ہے۔

اتوار - ۲۰-۱۲-۲۰۰۹ = ۳-۱-۱۴۳۱

فصل۔ جان کہ افعالِ مقاربہ چار ہیں۔ عَسٰی۔ کَادَ۔ کَرُبَ۔ اَوْشَکَ اور یہ افعال جملہ اسمیہ میں آتے ہیں۔ کَانَ کی طرح۔ اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ افعال ناقصہ اور ان میں فرق یہ ہے۔ ان کی خبر کبھی فعل مضارع ہوتی ہے۔ اَنْ کے ساتھ جیسے عَسٰی زَیْدٌ اَنْ یَّخْرُجَ یا ~~بلا~~ ~~ان~~ اَنْ کے بغیر۔ عَسٰی زَیْدٌ یَخْرُجُ۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ فعل مضارع عسٰی کا فاعل بن جائے۔ اور خبر کی ضرورت ہی نہ پڑے۔ جیسے عَسٰی اَنْ یَّخْرُجَ زَیْدٌ رفع کی جگہ میں مصدر کے معنی میں۔

منگل ۲۲-۱۲-۲۰۰۹ = ۵-۱-۱۴۳۱

فصل ۔ جان کہ افعال تعریف اور برائی چار ہیں۔ نِعْمَ اور حَبَّذَا تعریف کیلئے اور بِئْسَ
سَاءَ برائی کیلئے۔ اور جو کہ ان کے بعد فاعل کے طور پر ہو۔ اس کو مخصوص بالمدح
یا مخصوص بالذم کہیں گے۔ اور شرط یہ ہے کہ ان فاعل معروف باللام ہو۔ جیسے نِعْمَ
الرَّجُلُ زَيْدٌ اس میں زید جو ہے یہ مخصوص بالمدح ہے۔ یا مضاف ہو معروف باللام
کی طرح۔ ہو۔ جیسے نِعْمَ صَاحِبُ الْقَوْمِ زَيْدٌ۔ یا ایسا نکرہ ہو جس کی طرف
ضمیر لوٹتی ہو۔ جیسے نِعْمَ رَجُلًا زَيْدٌ اب نِعْمَ میں ھُوَ ضمیر ہے۔ اور رَجُلًا
منصوب ہے۔ تمیز کی بنیاد پر۔ کیونکہ ھُوَ مبہم ہے۔ اور حَبَّذَا زَيْدٌ حَبَّ
فعل مدح ہے۔ اور ذَا فاعل اس کا۔ اور اس کے بعد زید مخصوص بالمدح
اور اسی طرح۔ بِئْسَ الرَّجُلُ زَيْدٌ اور سَاءَ الرَّجُلُ عَمْرٌو =

(اتوار) ۱۴۳۱-۱-۹ = ۹-۲-۱۲-۲۷

فصل ۔ جان کہ افعال تعجب کے دو صیغے ہر ثلاثی مجرد کے مصدر سے ہوتے ہیں۔ اوّل ۔ مَا
اَفْعَلَهُ۔ جیسے مَا اَحْسَنَ زَيْدًا کتنا اچھا ہے زید اس کی اصل عبارت ایسے بنتی ہے۔
اَيُّ شَيْءٍ اَحْسَنَ زَيْدًا ۔ مَا بمعنی اَيُّ شَيْءٍ ہے۔ رفع کے محل میں مبتدا ہونے کی وجہ
سے۔ اور اَحْسَنَ حالت رفع میں ہے۔ یہ خبر بنتا ہے مبتدا کی۔ اور اَحْسَنَ کا جو فاعل ہے
ھُوَ ہے۔ اس کے اندر چھپا ہوا۔ اور زَيْدًا یہ مفعول بہ ہے۔ دوم ۔ اَفْعِلْ بِہٖ جیسے اَحْسِنْ
بِزَيْدٍ ۔ اَحْسِنْ صیغہ امر ہے بمعنی خبر اس کی اصل عبارت یوں بنتی ہے۔ اَحْسَنَ
زَيْدٌ اَيْ صَارَ ذَا حُسْنٍ اور با زائدہ ہے۔۔

بدھ ۔ ۳۱-۱-۱۲ - ۹ -۱۲- ۳

# باب سوم۔ اسمائے عاملہ کے بیان میں اور وہ گیارہ قسمیں ہیں ۔

اول = اسمائے شرطیہ اِنْ کے معنی میں ۔ اور وہ نو ہیں ۔ مَنْ ۔ مَا ۔ اَيْنَ
مَتٰى ۔ اَيٌّ ۔ اَنّٰى ۔ اِذْ ۔ حَيْثُمَا ۔ مَهْمَا ۔ یہ فعل مضارع کو جزم دیتے ہیں۔
جیسے مَنْ تَضْرِبْ اَضْرِبْ ۔ مَا تَفْعَلْ اَفْعَلْ ۔ اَيْنَ تَجْلِسْ اَجْلِسْ مَتٰى تَقُمْ
اَقُمْ ۔ اَيَّ شَيْءٍ تَاْكُلْ اٰكُلْ ۔ اَنّٰى تَكْتُبْ اَكْتُبْ ۔ اِذْ مَا تُسَافِرْ اُسَافِرْ ۔

حَيْثُمَا تَقْعُدْ اَقْعُدْ ۔ مَهْمَا تَقْعُدْ اَقْعُدْ ۔ دوم۔ اسمائے افعال۔ ماضی کے معنی میں۔ جیسے هَيْهَاتَ شَتَّانَ سَرْعَانَ اسم کو فاعل کی بنا پر پیش دیتے ہیں۔ جیسے هَيْهَاتَ يَوْمُ الْعِيْدِ اَیْ بَعُدَ۔ سوم۔ افعال۔ امر حاضر کے معنی میں۔ جیسے رُوَيْدَ بَلْهَ حَيَّهَلْ۔ عَلَيْكَ دُوْنَكَ هَا۔ اسم کو زبر دیتے ہیں مفعول کی بنا پر۔ جیسے رُوَيْدَ زَيْدًا اَیْ اَمْهِلْهُ۔

پیر ۱۴۳۱-۲-۲ ۔ ۲۰۱۰-۱-۱۸

چہارم اسم فاعل۔ بمعنی حال یا استقبال۔ اور دوسرا یہ ہے کہ اس کا چھ چیزوں میں سے کسی ایک پر اعتماد ہو۔ یعنی یہ فعل معروف والا عمل کرتا ہے۔ اس لفظ پر جو اس سے پہلے ہوتا ہے۔ اور وہ لفظ جو مبتدا ہوتا ہے۔ اسم فاعل کے لازم سے بنا ہوگا۔ جیسے زَيْدٌ قَائِمٌ اَبُوْهُ ۲ متعدی میں جیسے زَيْدٌ ضَارِبٌ اَبُوْهُ عَمْرًا۔ ۳ یا موصوف جیسے مَرَرْتُ بِرَجُلٍ ضَارِبٍ اَبُوْهُ بَكْرًا ۴ یا موصول ہو۔ جیسے جَاءَنِي الْقَائِمُ اَبُوْهُ وَجَاءَنِي الضَّارِبُ اَبُوْهُ عَمْرًا ۵ یا ذوالحال جیسے جَاءَنِيْ زَيْدٌ رَاكِبًا غُلَامُهُ فَرَسًا ۶ یا ہمزہ استفہام جیسے اَضَارِبٌ زَيْدٌ عَمْرًا ۷ یا حرف نفی جیسے مَا قَائِمٌ زَيْدٌ وہی عمل جو قَامَ اور ضَرَبَ کرتے ہیں وہی عمل قَائِمٌ اور ضَارِبٌ کرتے ہیں۔ پنجم اسم مفعول۔ حال اور استقبال کے معنی میں۔ فعل مجہول کا عمل کرتا ہے۔ اعتماد مذکورہ کی شرط پر۔ زَيْدٌ مَضْرُوْبٌ اَبُوْهُ وَعَمْرٌو مُعْطًى غُلَامُهُ دِرْهَمًا وَبَكْرٌ مَعْلُوْمٌ ابْنُهُ فَاضِلًا وَخَالِدٌ مُخْبَرٌ ابْنُهُ عَمْرًا فَاضِلًا وہی عمل جو ضُرِبَ اُعْطِيَ وَعُلِمَ اور اُخْبِرَ کرتے ہیں۔ مَضْرُوْبٌ مُعْطًى اور مَعْلُوْمٌ مُخْبَرٌ بھی وہی عمل کرتے ہیں۔

اتوار ۱۴۳۱-۲-۸ ۔ ۲۰۱۰-۱-۲۴

ششم صفت مشبہ یہ اپنے فعل جیسا عمل کرتا ہے۔ اعتماد مذکورہ کی شرط کے ساتھ۔ جیسے زَيْدٌ حَسَنٌ غُلَامُهُ یہی عمل جو حَسُنَ کرتا ہے حَسَنٌ بھی وہی عمل کرتا ہے۔ ہفتم اسم تفضیل۔ اور اس کا استعمال تین طریقوں سے ہوتا ہے (۱) مِنْ کے ساتھ جیسے زَيْدٌ اَفْضَلُ مِنْ عَمْرٍو یا (۲) الف لام کے ساتھ جیسے جَاءَنِيْ زَيْدُ الْاَفْضَلُ (۳) یا اضافت کے ساتھ۔ جیسے زَيْدٌ اَفْضَلُ الْقَوْمِ اور اس کا عمل

فاعل میں ہوتا ہے۔ اور وہ ھُوَ ہے۔ اَفْعَلُ کا فاعل جو اس میں چھپا ہوتا ہے۔
ہشتم۔ مصدر بشرطیکہ ساتھ وہ جو مفعول مطلق نہیں ہوتا۔ یہ اپنے فعل کا
کام کرتا ہے۔ جیسے اَعْجَبَنِیْ ضَرْبُ زَیْدٍ عَمْرًا۔ نہم۔ اسم مضاف۔ یہ مضاف
الیہ کو زیر دیتا ہے۔ جیسے جَاءَنِیْ غُلَامُ زَیْدٍ۔ جان کہ یہ لام حقیقت میں مقدر ہے
اس لئے کہ اس کی اصل عبارت یوں ہے۔ کہ غُلَامٌ لِزَیْدٍ۔

پیر ۲۵-۱-۱۰-۹-۲-۳۱

دہم۔ اسم تام تمیز کو زبر دیتا ہے۔ اسم کیسے پورا ہوتا ہے۔ (۱) تنوین کے ساتھ جیسے مَا فِی
السَّمَاءِ قَدْرُ رَاحَةٍ سَحَابًا (۲) یا وہاں مقدر مانا ہوگا تنوین جیسے عِنْدِیْ اَحَدَ
عَشَرَ رَجُلًا وَ زَیْدٌ اَکْثَرُ مَالًا یا (۳) اسم تام نون تثنیہ کے ساتھ ہوتا ہے۔ جیسے عِنْدِیْ
قَفِیْزَانِ بُرًّا یا (۴) نون جمع کے ساتھ جیسے هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِیْنَ اَعْمَالًا (۵) یا نون
مشابہ جمع کے ساتھ جیسے عِنْدِیْ عِشْرُوْنَ دِرْهَمًا [illegible] (۶) یا اضافت
کے ساتھ۔ جیسے عِنْدِیْ مِلْؤُهٗ عَسَلًا۔ یازدہم اسمائے کنایہ عدد ہے اور وہ
دو لفظ ہیں۔ کَمْ اور کَذَا۔ یہ دو قسم پر ہے۔ استفہامیہ اور خبریہ (۱) استفہامیہ
تمیز کو زبر دیتا ہے۔ اور کذا بھی جیسے کَمْ رَجُلًا عِنْدَكَ وَ عِنْدِیْ كَذَا دِرْهَمًا
(۲) کم خبریہ تمیز کو زیر دیتا ہے۔ جیسے کَمْ مَالٍ اَنْفَقْتُ وَ کَمْ دَارٍ بَنَیْتُ
اور کبھی کبھی مِنْ جار جو ہے کم خبریہ کی تمیز پر آجاتا ہوتا ہے۔ جیسے کَمْ مِنْ مَلَكٍ
فِی السَّمٰوٰتِ۔

(منگل) ۲۶-۱-۱۰ = ۹-۲-۱۴۳۱

قسم دوم۔ عوامل معنوی کے بیان میں۔ جان کہ معنوی عوامل دو قسم
پر ہیں۔ اوّل ابتدا یعنی اسم کا خالی ہونا لفظی عوامل سے۔ یہ مبتدا اور خبر کو
پیش دیتا ہے۔ جیسے زَیْدٌ قَائِمٌ اور اسے کہتے ہیں کہ زید مبتدا ہے۔ مرفوع ابتدا
کے ساتھ۔ اور قَائِمٌ مبتدا کی خبر ہے۔ مرفوع ابتدا کے ساتھ۔ اور یہاں کچھ دو
مذہب بھی ہیں۔ ایک یہ ہے کہ مبتدا میں عامل ابتدا ہے۔ اور مبتدا خبر میں عمل کرتا
ہے۔ دوسرا یہ ہے کہ مبتدا اور خبر ایک دوسرے کو عمل کرتے ہیں۔ دوم۔ فعل مضارع
کا ناصب اور جازم سے خالی ہونا۔ فعل مضارع کو پیش دیتا ہے۔ جیسے یَضْرِبُ

زیدٌ اس جگہ کہ ضربَ موضوع ہے کیونکہ وہ خالی ہے ناصب اور جازم سے ۔ تمام ہوگئے عوامل
نحو اللہ تعالیٰ کی توفیق اور اس کی مدد کے ساتھ

## (خاتمہ)

۴ ھ ۱۴۳۱-۲-۱۱ = ۲۰۱۰-۱-۲۷

فوائد متفرقہ کے بیان میں جن کا جاننا واجب ہے ۔ اور اس کی تین فصلیں ہیں ۔

**فصل اول** ۔ توابع کے بیان میں جان کہ تابع وہ لفظ ہے ۔ جو پہلے ذکر کیا ہو ۔ پہلے کے اعراب کے ساتھ ۔ ایک ہی طرف سے ۔ یعنی جو ایک لفظ کا اعراب ہو وہی دوسرے کا بھی ہو ۔ اور جو پہلے ہے اس کو متبوع کہتے ہیں ۔ اور تابع کا حکم یہ ہے کہ ہمیشہ اعراب میں متبوع کے موافق ہوتا ہے ۔ اور تابع کی پانچ قسمیں ہیں ۔ اول ۔ صفت اور یہ وہ تابع ہے جو اس معنیٰ پر دلالت کرتا ہے جو اس متبوع کے اندر ہوتا ہے ۔ جیسے جاءنی رجلٌ عالمٌ یا صفت وہ تابع ہوا کرتا ہے جو معنیٰ پر دلالت کرتا ہے جو متبوع متعلق کے اندر ہوتا ہے ۔ جیسے جاءنی رجلٌ حسنٌ غلامُہ یا ابوہُ ۔ قسم اول دس چیزوں میں موافقت ہوتی تابع اور متبوع میں ۔ تعریف وتنکیر میں تذکیر وتانیث واحد ۔ تثنیہ اور جمع ۔ رفع نصب اور کسرہ میں جیسے ۔ عندی رجلٌ عالمٌ ورجلانِ عالمانِ ۔ ورجالٌ عالمونَ وامرأۃٌ عالمۃٌ وامرأتانِ عالمتانِ ونسوۃٌ عالماتٌ ۔ اور دوسرا قسم دوم جو پانچ چیزوں میں متبوع کے موافق ہوتا ہے ۔ تعریف وتنکیر میں رفع نصب اور جر میں ۔ جیسے جاءنی رجلٌ عالمٌ ابوہُ ۔ جان کہ نکرہ کو جملہ خبریہ کی صفت بنایا جاسکتا ہے ۔ جیسے جاءنی رجلٌ ابوہُ عالمٌ اور جملہ کے اندر ضمیر ہونی چاہئے جو لوٹ رہی ہو اسی کی طرف

(بقیہ) ۳۱-۲-۱۴ = ۲۰۱۰-۱-۳۰

**دوم تاکید** ۔ وہ تابع ہے جو متبوع کے حال کو پکا کرتی ہے ۔ نسبت میں یا شمول میں ۔ تاکہ سامع کا شک نہ رہے ۔ تاکید کی دو قسمیں ہیں ۔ لفظی اور معنوی ۔

(۱) تاکید لفظی تکرار کے ساتھ لفظ ہے ۔ جیسے زیدٌ زیدٌ قائمٌ ۔ وضربَ ضربَ زیدٌ وانّ انّ زیداً قائمٌ ۔ اور تاکید معنوی آٹھ لفظوں کے ساتھ ہے ۔ نفسُہ عینُہ کلاہُ ۔ کلتاہُ ۔ کلُّہ ۔ اجمعُ ۔ اکتعُ ابتعُ ۔ ابصعُ جیسے جاءنی زیدٌ نفسُہ ۔ وجاءنی الزیدانِ انفسُہما ۔ وجاءنی الزیدونَ انفسُہم اور اسی طرح عینُہ

کو قیاس کرنا چاہیے۔ اور کِلا اور کِلتا یہ خاص ہیں تثنیہ کے ساتھ۔ وَ جَاءَنِی الْقَوْمُ کُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ وَاَكْتَعُوْنَ وَاَبْتَعُوْنَ وَاَبْصَعُوْنَ جان لو۔ اَكْتَعُ اَبْتَعُ اَبْصَعُ یہ تابع ہیں اَجْمَعُ کے۔ پس نہ تو یہ اجمع کے بغیر آ جاتے ہیں۔ اور نہ اس سے پہلے آتے ہیں۔

اتوار ۱۵-۲-۱۴۳۱ء ۳۱-۱-۲۰۱۰

سوم بَدَلْ اور وہ تابع ہے۔ جو نسبت میں خود مقصود ہوتی ہے۔ اور بَدَلْ چار قسموں پر ہے۔ (۱) بَدَلُ الْكُلِّ (۲) بَدَلُ الْاِشْتِمَالِ (۳) بَدَلُ الْغَلَطِ (۴) بَدَلُ الْبَعْضِ۔

(۱) بدل الکل وہ ہے جو دونوں کا ایک ہی مدلول ہوتا ہے۔ بدل بھی وہ ہی چیز ہے جو مبدل منہ بھی وہ ہی چیز ہے۔ نام دونوں کا الگ الگ ہوگا۔ لیکن مراد ایک ہی ہوگا۔ جیسے جَاءَنِی زَیْدٌ اَخُوْكَ تیرا بھائی بھی وہی ہے اور زید بھی وہی ہے۔ (۲) بدل البعض وہ ہے جو مدلول کا جز مراد ہوگا۔ جیسے ضُرِبَ زَیْدٌ رَأْسُهٗ زید کا سر مارا گیا۔ بدل اپنے مبدل منہ کا جز ہے۔

(۳) اور بدل الاشتمال وہ ہوتا ہے جو مدلول مبدل منہ کے متعلق ہوتا ہے۔ جیسے سُلِبَ زَیْدٌ ثَوْبُهٗ زید کا کپڑا چھینا گیا۔ اب کپڑا جو ہے وہ زید کے متعلق ہے۔

(۴) بدل الغلط وہ ہے۔ پہلے لفظ غلطی سے نکلا اس کے بعد دوسری دفعہ صحیح نکلا۔ جیسے مَرَرْتُ بِرَجُلٍ حِمَارٍ میں گزرا گدھے سے کہنا یہ چاہتا تھا۔ کہہ دیا میں آدمی سے گزرا

چہارم عطف بحرف۔ اور وہ تابع ہے جو اپنے متبوع کے ساتھ ہی مقصود ہوتا ہے۔ اور یہ حرف عطف کے بعد آیا کرتا ہے۔ جاءنی زیدٌ وعمرٌو اور حروف عطف دس ہیں ان شاء اللہ تیسری فصل میں یاد کریں گے۔ اور اس کو عطف نسق بھی کہتے ہیں۔

پیر ۱۶-۲-۱۴۳۱ء ۱-۲-۲۰۱۰

پنجم عطف بیان اور وہ تابع ہے غیر صفت ہے جو متبوع کو روشن کر دے۔ جیسے اَقْسَمَ بِاللّٰهِ اَبُوْ حَفْصٍ عُمَرُ۔ اس وقت جب نام کے ساتھ مشہور ہو۔ وَ جَاءَنِی زَیْدٌ اَبُوْ عَمْرٍو اور اس وقت جب نسبت کے ساتھ مشہور ہو۔

فصل دوم۔ منصرف اور غیر منصرف کے بیان میں۔ (۱) منصرف وہ ہیں۔ کہ جس میں منع صرف کے نو سببوں میں سے کوئی سبب اس میں نہ ہو۔ اور غیر منصرف وہ ہے کہ جس میں منع صرف کے اسباب میں سے دو سبب اس میں ہوں۔ اور اسباب



منع صرف نو ہیں۔ عدل۔ وصف۔ تانیث۔ معرفہ۔ عجمہ۔ جمع۔ ترکیب۔ وزن فعل۔ الف نون
زائدہ۔ چنانچہ عُمَرُ میں عدل اور علم ہے۔ ثُلٰثُ مَثْلَثُ میں صفت اور عدل ہے
طَلْحَۃُ تانیث اور نام ہے۔ زینب تانیث معنوی اور نام ہے۔ حبلیٰ میں تانیث
اور الف مقصورہ کا سا تا ہے۔ حَمْرَاءُ تانیث ہے۔ مد کا سا تا الف اور مونث اس میں
دو سبب ہیں۔ ابراہیم عجمہ ہے۔ اور نام ہے۔ مَسَاجِدُ میں یہاں دو سبب ہیں۔
بَعْلَبَکُّ ترکیب ہے۔ اور نام ہے۔ اور احمد میں فعل کا وزن اور نام ہے۔ سکران
میں الف نون زائدہ ہے۔ اور صفت ہے۔ عثمان میں الف نون زائدہ ہے اور نام ہے۔ اور
غیر منصرف کی تحقیق دوسری کتابوں سے معلوم ہوگی۔

بدھ ۱۴۳۱-۲-۱۸ = ۲۰۱۰-۲-۳

**فصل سوم** - غیر عاملہ حروف کے بیان میں اور وہ سولہ ۱۶ قسمیں ہیں۔ اول
حروف تنبیہ۔ اور وہ تین ہیں اَلَا۔ اَمَا۔ ھَا۔ دوم حروف ایجاب۔ اور وہ چھ
ہیں۔ نَعَمْ۔ بَلٰی۔ اَجَلْ۔ اِیْ۔ جَیْرِ۔ اِنَّ۔ سوم حروف تفسیر۔ اور وہ دو ہیں۔
اَیْ۔ اَنْ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ نَادَیْنٰہُ اَنْ یّٰاِبْرَاھِیْمُ۔ چہارم حروف مصدریہ
اور وہ تین ہیں۔ مَا۔ اَنْ۔ اَنَّ۔ مَا اَنْ جب یہ فعل پر جاتے ہیں۔ تا کہ فعل بمعنی
مصدر کے ہو جائے۔ پنجم حروف تخصیص۔ اور وہ چار ہیں۔ اَلَّا۔ ھَلَّا۔ لَوْلَا۔ لَوْمَا
ششم حروف توقع اور وہ قَدْ ہے تحقیق کے لئے ماضی میں آتا ہے۔ اور ماضی کو حال کے قریب
کرنے کے لئے آتا ہے۔ اور مضارع میں قلت کے لئے آتا ہے۔ ہفتم حروف استفہام۔ اور وہ
تین ہیں۔ مَا۔ ہمزہ۔ ھَلْ۔ ہشتم حروف ردع زجر و توبیخ کے لئے اور وہ کَلَّا ہے۔
یہ روکنے کے معنی میں آتا ہے۔ اور حقا کے معنی میں بھی آیا ہے۔ جیسے کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ۔
نہم تنوین اور وہ پانچ ہیں (۱) تنوین تمکن جیسے زَیْدٌ (۲) تنکیر۔ صَہٍ اَیْ اُسْکُتْ
سُکُوْتًا مَّا فِیْ وَقْتٍ مَّا اور وہ صَہْ جو بغیر تنوین کے آتا ہے۔ اس کا معنی
اُسْکُتِ السُّکُوْتَ الْاٰنَ۔ کہ اب چپ ہو جا۔ (۳) تنوین عوض جیسے یَوْمَئِذٍ
(۴) تنوین مقابلہ جیسے مُسْلِمَاتٌ (۵) تنوین ترنم جو ابیات کے آخر میں ہوتا ہے۔
اور تنوین ترنم۔ اسم فعل حرف پر آتی ہے۔ اور پہلی چار قسمیں اسم کے لئے خاص ہیں۔

دہم نون تاکید۔ جو فعل مضارع کے آخر میں آتا ہے تقیلہ اور خفیفہ کے لئے۔ جیسے اِضْرِبَنَّ اِضْرِبَنْ۔ یازدہم۔ حروف زیادت اور وہ آٹھ حروف ہیں۔ اِنْ۔ اَنْ۔ مَا۔ لَا۔ مِنْ۔ کاف۔ با۔ لام۔ آخری چار تو حروف جار میں بھی آ چکے ہیں۔ دوازدہم حروف شرط اور وہ دو ہیں اَمَّا۔ لَوْ۔ اَمَّا تفسیر کے لئے آتا ہے اور اس کے جواب میں فا لازم ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان۔ فَمِنْهُمْ شَقِيٌّ وَّسَعِيْدٌ فَاَمَّا الَّذِيْنَ شَقُوْا فَفِي النَّارِ وَاَمَّا الَّذِيْنَ سُعِدُوْا فَفِي الْجَنَّةِ۔ لَوْ انتفائے ثانی کے لئے آتا ہے۔ انتفائے اول کے سبب سے یعنی پہلا نہیں آیا تو دوسرا بھی نہیں آیا۔ جیسے لَوْ كَانَ فِيْهِمَا اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا۔ سیزدہم۔ لَوْلَا اور وہ موضوع ہے۔ انتفائے ثانی کے لئے پہلے کے موجود ہونے کے سبب جیسے لَوْلَا عَلِيٌّ لَهَلَكَ عُمَرُ۔ چہاردہم۔ لام مفتوحہ جو تاکید کے لئے آتا ہے۔ جیسے لَزَيْدٌ اَفْضَلُ مِنْ عَمْرٍو۔ پانزدہم مَا۔ مَا دام کے معنیٰ میں۔ جیسے اَقُوْمُ مَا جَلَسَ الْاَمِيْرُ۔ شانزدہم۔ حروف عطف اور وہ دس ہیں۔ واؤ۔ فا۔ ثُمَّ حَتّٰى۔ اِمَّا۔ اَوْ۔ اَمْ۔ لَا۔ بَلْ۔ لٰكِنْ (الفقہ) ۱۴۳۲/۳/۲۱ = ۲۰۱۱/۲/۶

## (فائدہ طلاب)

جب مستثنیٰ کی بحث کتاب نحو میر میں نہ تھی تو طالب علموں کے فائدہ کے لیے اضافہ کیا گیا جان کر مستثنیٰ وہ لفظ ہے جو مذکور ہو اِلَّا اور اس کے ہم مثلوں کے بعد ہم مثل کون ہیں وہ یہ ہیں۔ غَيْرُ۔ سِوٰى۔ سَوَاءٌ۔ حَاشَا۔ خَلَا۔ عَدَا۔ مَا خَلَا۔ وَمَا عَدَا لَيْسَ لَا يَكُوْنُ یہ سارے حروف استثنیٰ ہیں۔ تاکہ ظاہر ہو جائے جو منسوب نہیں ہے کس کی طرف۔ لا مستثنیٰ کی طرف جو کچھ منسوب کیا گیا ہے اس سے پہلے کی طرف۔ یعنی جو اِلَّا کے بعد اس کی نسبت کسی اور طرف ہے۔ جو اِلَّا سے پہلے ہیں وہ کہیں اور طرف جا رہے ہیں۔ جیسے پوری کلاس پاس ہو گئی سوائے عبدالرحمٰن کے۔ یعنی باقی سارے پاس ہو گئے۔ عبدالرحمٰن کسی اور طرف۔ تو ظاہر ہے کہ دونوں الگ الگ حکم رکھتے ہیں۔ ایک کو باقی سے نکال لیا جاتا ہے۔ پس سارے تو یہ کام کر رہے ہیں۔ یہ حضرت ان میں سے الگ ہے۔ جیسے فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ اِلَّا اِبْلِيْسَ۔ اور اس کی دو قسمیں ہیں

(۱) مُتَّصِل (۲) مُنْقَطِع۔ (۱) متصل وہ ہے جو ایک تعداد سے نکالا گیا ہو۔ إلّا اور ہم مثل لفظ کے ساتھ۔ جیسے جَاءَنِي الْقَوْمُ إِلَّا زَيْدًا۔ پس زید جو قوم میں داخل ہوا۔ حکم مجیء سے خارج کر دیا گیا۔ (۲) منقطع وہ ہے جو اِلَّا اور ہم مثلوں کے بعد مذکور ہو۔ تعداد سے خارج نہیں کیا جائے گا۔ کیونکہ مُسْتَثْنٰی جو ہوتا ہے وہ مُسْتَثْنٰی میں داخل ہی نہیں۔ جیسے جَاءَنِي الْقَوْمُ إِلَّا حِمَارًا۔ کیونکہ حمار قوم میں داخل نہیں ہے۔

خمیس ۲۴-۲-۱۴۳۱ — ۹-۲-۲۰۱۰

جان لو مستثنیٰ کا اعراب چار قسم پر ہے۔ اوّل۔ وہ جو اگر مستثنیٰ اِلَّا کے بعد کلام موجب میں واقع ہوتا ہے۔ پس مستثنیٰ ہمیشہ منصوب ہوتا ہے جیسے جَاءَنِي الْقَوْمُ إِلَّا زَيْدًا اور کلام موجب وہ ہے اس میں نفی و نہی اور استفہام نہ ہو اور اسی طرح کلام غیر موجب میں واقع ہو تو مستثنیٰ کو مستثنیٰ منہ پر مقدم کرنا چاہیے تو پھر بھی مستثنیٰ ہمیشہ منصوب ہوتا ہے۔ جیسے مَا جَاءَنِي إِلَّا زَيْدًا أَحَدٌ۔ اور وہ جو مستثنیٰ منقطع ہوتا ہے ہمیشہ منصوب ہوتا ہے۔ اور اگر مستثنیٰ خَلَا کے بعد واقع ہو۔ اکثر علماء کے مذہب پر منصوب ہوتا ہے۔ اگر مَا خَلَا۔ مَا عَدَا۔ لَيْسَ لَا يَكُونُ کے بعد آئے گا تو ہمیشہ منصوب ہوتا ہے۔ جیسے جَاءَنِي الْقَوْمُ خَلَا زَيْدًا وَعَدَا زَيْدًا

دوم۔ وہ جو مستثنیٰ اِلَّا کے بعد کلام غیر موجب میں واقع ہو۔ اور مستثنیٰ منہ بھی مذکور ہو۔ پس اس میں دو طرح جائز ہیں۔ ایک یہ ہے کہ اس کو مستثنیٰ قرار دے کر اس کو منصوب پڑھیں۔ اور دوسرا یہ ہے کہ اس کو بدل بنائیں۔ اپنے ماقبل سے۔ مَا جَاءَنِي أَحَدٌ إِلَّا زَيْدٌ۔ سوم۔ وہ جو مستثنیٰ مُفَرَّغ ہو یعنی مستثنیٰ منہ مذکور نہ ہو۔ اور کلام غیر موجب میں واقع ہو۔ پس اس صورت میں اِلَّا کا جو مستثنیٰ ہے اس کا اعراب جیسا عامل ولیسا اعراب ہوگا۔ جیسے مَا جَاءَنِي إِلَّا زَيْدٌ مَا رَأَيْتُ إِلَّا زَيْدًا مَا مَرَرْتُ إِلَّا بِزَيْدٍ۔ چہارم وہ جو مستثنیٰ غَيْر سِوٰى سَوَاءٌ کے بعد واقع ہو۔ پس مستثنیٰ کو مجرور پڑھنا چاہیے۔ اگر اس کے بعد حَاشَا تو اکثر کے مذہب میں مجرور ہوتا ہے۔ اور بعض کہتے ہیں نصب بھی پڑھنا جائز ہے جیسے۔ جَاءَنِي الْقَوْمُ غَيْرَ زَيْدٍ، سِوَى زَيْدٍ، سَوَاءَ زَيْدٍ۔ حَاشَا زَيْدٍ۔ اور جان کہ جو مستثنیٰ اِلَّا کے ساتھ ہوا کرتا ہے۔ جو اعراب اس کا ہوگا وہ خود غیر کا ہوگا۔

جیسا کر تو کہے گا۔ جَاءَنِی الْقَوْمُ غَیْرُ زَیْدٍ۔ وَغَیْرُ حِمَارٍ۔ مَا جَاءَنِی غَیْرُ زَیْدٍ نِ الْقَوْمُ
مَا جَاءَنِی اَحَدٌ غَیْرُ زَیْدٍ غَیْرَ زَیْدٍ۔ مَا جَاءَنِی غَیْرُ زَیْدٍ۔ مَا رَأَیْتُ
غَیْرَ زَیْدٍ۔ مَا مَرَرْتُ بِغَیْرِ زَیْدٍ۔ اور جان کہ لفظ غیر جو ہے یہ صفت کے لئے
بنایا گیا ہے۔ اور کبھی کبھی استثنا کے لئے آتا ہے۔ جیسا کہ اِلَّا استثنا کے لئے موضوع ہے
اور کبھی کبھی صفت میں بھی واقع ہوتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان۔ لَوْ كَانَ فِيهِمَا آلِهَةٌ
اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا۔ یہاں الا جو ہے وہ استثنا یہ نہیں ہے۔ بلکہ اِلَّا صفت ہے
یعنی غَیْرُ اللّٰہِ۔ یعنی اسی طرح لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ یہاں کلمہ میں جو اِلَّا آتا ہے۔ یہاں
اِلَّا مستثنیٰ کا نہیں آیا۔ اگر مستثنیٰ والا بنایا جائے تو اس کا مطلب ہے۔ اور خداؤں سے
اس کو نکال لیا گیا۔ جانے کو نہیں مانا۔ اس کو مانا ہے۔ الا آتا استثنا کے لئے ہے۔
کبھی کبھی صفت میں بھی استعمال ہوتا ہے۔ اور غیر آتا صفت کے لئے ہے لیکن کبھی کبھی استثنا
کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ (جمعرات) ۲۶-۲-۱۴۳۱ - ۱۱-۲-۲۰۱۰

## خلاصہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کو پالنے والا ہے۔ اور رحمت نازل ہو
مرسلین کے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر۔ اور آپ کی آل پر اور آپ کے تمام اصحاب
پر۔ جان کہ اللہ تعالیٰ ہماری راہنمائی فرمائے۔ اور تجھے راہ دکھائے۔ کلمہ سیدھا راہ
وہ لفظ عربی جو معنیٰ کے لئے بنایا گیا ہے۔ یا تو مفرد ہوتا ہے یا مرکب ہوتا ہے۔
پس مرکب جو ہوتا ہے وہ جملہ ہوتا ہے۔ اور کلام ہوتا ہے۔ اور مرکب اضافی ہوتا ہے۔ یا مرکب توصیفی
یا مرکب امتزاجی۔ اور مفرد کو کلمہ کہا جاتا ہے۔ اور وہ اسم فعل اور حرف ہے۔

اور کلمہ جو ہے۔ اسم معرب ہوگا یا مبنی ہوگا۔ اور معرب مرفوع ہوگا یا منصوب ہوگا یا
مجرور ہوگا۔ مرفوع جو ہیں وہ یہ ہیں۔ فاعل۔ نائب فاعل۔ مبتدا اور مبتدا کی
خبر۔ ان کی خبر۔ اور ان کے ساتھ ہم شکلوں کی۔ اس کے اسم اور اس کے ساتھ ہم شکلوں کا۔ اور لائے نفی
جنس کی خبر۔ جیسا لا بمعنی لیس کا۔ جو بھی مرفوعات ہوگا وہ ان آٹھ میں سے ہوگا۔
اور منصوب۔ مفعول مطلق۔ مفعول بہ۔ مفعول فیہ۔ مفعول لہ اور مفعول معہ۔
اور حال اور تمیز۔ اور مستثنیٰ۔ اور ان کا اسم۔ اور اس کے ساتھ ہم شکلوں کا۔ اور کان کی خبر
اور اس کے ساتھ ہم شکلوں کا۔ لائے نفی جنس کا اسم۔ ما اور لا بمعنی لیس کی خبر۔
اور مجرور دو ہی ہیں۔ (۱) ایک تو یہ جو مضاف کے ساتھ مجرور ہو۔ اور دوسرا وہ جو
جس پر حرف جر داخل ہو۔ اور عنقریب اس کا ذکر ہوگا۔ آئے گا۔ اور ہر ایک کے
لئے آتے ہیں۔ مرفوع اور منصوب اور مجرور کے لئے توابع۔ کہ جن کا اعراب اس کے
اعراب کی طرح ہوتا ہے۔ اور توابع جو ہیں یہ پانچ ہیں۔ صفت تاکید اور معطوف
حرف عطف کے ساتھ۔ اور عنقریب تو پہچان لے گا۔ بدل اور عطف بیان
اور مبنی کون ہوتا ہے۔ مضمرات اسمائے اشارات اسمائے موصولات
اسمائے کنایات۔ اسمائے افعال۔ اسمائے اصوات اور کچھ ظروف بھی۔ اور اسم
کی دو قسمیں ہیں۔ مشتق اور جامد۔ اور اسم مشتق وہ ہوتا ہے۔ اسم فاعل
اسم مفعول۔ اسم صفت مشبہ۔ اسم تفضیل۔ اسم زمان۔ اسم مکان اسم آلہ۔
اور جامد ان کے سوا۔ جیسے مصدر وغیرہ۔ اور فعل ماضی مضارع
فعل امر لام کے بغیر اور فعل امر لام کے ساتھ۔ اور نہی۔ ماضی امر جو بغیر لام
کے ہوتے ہیں۔ وہ مبنی ہوتے ہیں۔ اور ان کے سوا جو ہیں وہ معرب ہوتے ہیں۔ پھر
مضارع رفع یہ مرفوع ہوتا ہے جب کہ ناصب اور جازم سے خالی ہوتا ہے۔ اور زبر
حاصل کر لیتا ہے نصب کے ساتھ۔ اور جزم حاصل کر لیتا ہے جزم کے ساتھ۔ اور عنقریب
ناصب اور جازم کا ذکر آئے گا۔ حرف کی بحث میں۔

۱۳-۲-۲۰۱۰ ، ۲۸-۲-۱۴۳۱ (بقیہ)

اور امر لام امر اور نہی جو ہے یہ ہمیشہ مجزوم ہوتے ہیں۔ پھر جان کہ فعل کی دو قسمیں ہیں۔
لازم اور متعدی۔ فعل لازم وہ ہوتا ہے جو مفعول بہ کو نہیں چاہتا۔ جیسا کہ جاءَ
وَقْتُ الصَّلٰوۃ۔ اور متعدی وہ ہوتا ہے جو اس کا تقاضا کرے۔ مفعول بہ کا اور فعل
متعدی جو ہے اس کی تین قسمیں ہیں۔ (۱) ایک وہ متعدی جو مفعول بہ کی طرف متعدی ہوتا ہے۔
جیسے ضَرَبَ۔ یا فعل متعدی ہوتا دو مفعولوں کی طرف۔ جیسے عَلِمَ۔ اَعْطیٰ۔ یا
متعدی ہوتا ہے تین مفعولوں کی طرف۔ جیسے اَعْلَمَ (۳) الحروف) اور حروف جو ہیں یہ دو
قسم کے ہیں۔ حروف عاملہ اور حروف غیر عاملہ۔ اور عامل وہ ہیں جو جر دینے
والے ہوتے ہیں۔ اور وہ سترہ حروف ہیں۔ با۔ تا۔ کاف۔ لام۔ واؤ۔ منذ۔ مذ۔ خلا۔
عدا۔ رب۔ حاشا۔ من۔ عن۔ علی۔ حتی۔ فی۔ الی۔ اور نصب دینے والے فعل مضارع
کو۔ اور وہ چار ہیں۔ اَنْ۔ لن۔ کی۔ اذن۔ اور جو فعل مضارع کو جزم دیتے ہیں۔
وہ پانچ ہیں۔ اِنْ۔ لَمْ۔ لَمَّا۔ لام امر۔ لا نہی۔ اور وہ حروف جو مشبّہ ہوتے ہیں
جو نصب دیتے ہیں۔ اسماء کو اور پیش دیتے ہیں۔ خبروں کو۔ اور یہ ہیں۔ اِنَّ۔ اَنَّ۔
کَاَنَّ۔ لٰکِنَّ۔ لَیْتَ۔ لَعَلَّ اور ان کو ما بھی لاحق ہو جاتا ہے۔ پس اس وقت یہ ملغیٰ ہوتے
ہیں۔ اور جب ان پر ما لگ جاتا ہے تو یہ افعال پر داخل ہو جاتے ہیں۔ حروف الندا
اور وہ حروف جو نصب دیتے ہیں۔ منادیٰ مضاف کو اور مشبّہ کو اور نکرہ کو۔ اور یہ پانچ
ہیں۔ یا۔ ایا۔ ھیا۔ ای۔ ہمزہ اور لا نافیہ جو جنس کے لئے آتا ہے۔ اور مَا لا
جو لیس کے معنی میں ہیں۔ اور غیر عاملہ یہ حروف عاطفہ ہیں۔ واؤ۔ فا۔ ثم۔ حتی۔ واؤ
اَمَا۔ ام۔ لا۔ بَلْ۔ لکن اور حروف تنبیہ الا۔ اَمَا۔ ھا۔ اور حروف ایجاب یہ ہیں۔
نعم۔ بلی۔ ای۔ اجل۔ جیر۔ اِنْ۔ اور حروف تفسیر یہ ہیں۔ اَیْ۔ اَنْ حروف
تحضیض یہ ہیں۔ ھَلَّا۔ اَلَّا۔ لَوْلَا۔ لَوْمَا اور ان کو فعل ضروری ہے لفظاً۔ یا
تقدیری طور پر۔ حرف توقع قَدْ حروف الاستفہام وہ ہمزہ ہے هل۔ حروف ردع وہ کلا ہے
تَدْ حقّ کے معنی میں آتا ہے۔ ما مصدریہ۔ اَنْ لَوْ۔ اَمَّا شرط کے لئے۔ تا تانیث کے لئے
اور ساکنہ جو ہے یہ ملحق ہوتی ماضی کے آخر میں۔ اور متحرک ہوتی ہے اسم کے آخر میں۔ اور تنوین
اور نون ساکن جو آخر کی حرکت کا تابع ہوا کرتی ہے۔ نا کہ تاکید فعل کے لیے۔ اور نون تاکید

مخففہ یا مشددہ۔ اور یہ خاص ہیں فعل کے ساتھ۔ اور یہ فعل امر اور نہی میں کبھی داخل
ہوتا ہے۔ اور استفہام میں اور تمنی میں اور عرض میں اور قسم میں۔ اور بہت کم آتا ہے یہ نفی
میں۔

۱۵-۲-۲۰۱۰ — ۳۱ ع / پیر

# جمل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہم اس کی حمد کرتے ہیں درود و سلام پڑھتے ہیں تشریح کرنا کا ساتھ۔ وہی ہے جس سے
مدد طلب کرنی چاہیے۔ جان لے کہ اصل جملہ چار قسموں پر ہے۔ اسمیہ، فعلیہ، ظرفیہ
شرطیہ۔ اسمیہ۔ وہ ہوتا ہے۔ جو مبتدا اور خبر سے مرکب ہو۔ جیسے زَیْدٌ قَائِمٌ۔ فعلیہ
وہ ہوتا ہے جو فعل اور فاعل سے مرکب ہو۔ جیسے قَامَ زَیْدٌ۔ ظرفیہ۔ وہ ہوتا ہے جو ظرف
اور مظروف سے مرکب ہو۔ جیسے عِنْدِیْ مَالٌ۔ شرطیہ۔ وہ ہے جو شرط اور جزا سے مرکب ہو۔
جیسے اِنْ تُکْرِمْنِیْ اُکْرِمْکَ۔ اور جملے کی نو قسمیں ہیں۔ مُبَیِّنَہ۔ جملہ مبینہ اس کلام کو
کہا جاتا ہے۔ جو کلام سابق مجمل کو بیان کرے۔ جیسے کلمے کی تین قسمیں ہیں۔ اسم، فعل، حرف۔
مُعَلِّلَہ۔ وہ ہوتا ہے۔ جو ما قبل کی علت ہو۔ جیسے حضور علیہ السلام نے فرمایا۔ لَا تَصُوْمُوْا فِیْ
هٰذِهِ الْاَیَّامِ فَاِنَّهَا اَیَّامُ اَکْلٍ وَّشُرْبٍ وَّبِعَالٍ۔ کہ عیدین کے روزے نہ رکھو۔ کیونکہ یہ کھانے
پینے اور کھیل کے دن ہیں۔ مُعْتَرِضَہ۔ وہ ہوتا ہے جو دو کلاموں کے درمیان واقع ہوتا ہے۔
ان دونوں کے ساتھ کوئی تعلق نہ ہو۔ جیسے قَالَ اَبُوْ حَنِیْفَۃَ رَحِمَہُ اللّٰہُ اَلنِّیَّۃُ فِی الْوُضُوْءِ لَیْسَتْ
بِشَرْطٍ۔ اب اس میں جو رحمہ اللہ ہے یہ جملہ معترضہ۔ اس کا نہ قال کے ساتھ تعلق ہے
اور نہ النیۃ فی الوضوء لیست بشرط۔ مُسْتَانِفَہ۔ وہ ہوتا ہے جو سوال سائل کو بیان کرے۔
جیسے لِمَا رَفَعْتَ زَیْدًا لِاَنَّهٗ فَاعِلٌ۔ اس لیے رفع دیا تو زید کو یہ کہ وہ فاعل ہے۔
نَتِیْجَہ۔ وہ ہوتا ہے جو پہلے کلام سے پیدا ہو۔ کہ جزم ہوتا ہے یہ خاص ہے فعلوں کے ساتھ

اور زیر جو ہے یہ خاص ہے اسموں کے ساتھ. یہاں تک تو جملہ آگیا اب اس کے نتیجے میں کیا جملہ پیدا ہوتا ہے. پس فعلوں پر زیر نہیں آتی. اور اسموں پر جزم نہیں آتی. ابتدائیہ ۔ وہ ہوتا ہے جو شروع کلام میں واقع ہو. جیسے الکلمۃ علی ثلاثۃ اضرب ۔

مقطوعہ ۔ وہ ہوتا ہے جو تین ربط کے تعداد میں واقع ہوا کرتا ہے ۔ جیسے ذکر بابا کہ لفظ فناسیہ اول میں ۔ حالیہ ۔ جو حال اور ذوالحال سے مرکب ہو. مثل جاءنی زید راکبا و آتجوہ راکبا. معطوفہ ۔ وہ ہوتا ہے کہ جس کا عطف کیا گیا ہو پہلے پر. اور اس کی مثالیں بہت ساری ہیں عربی مثالوں میں ۔

بدھ ۔ ۱۴۳۱-۳-۲ ۔ ۲۰۱۰-۲-۱۷

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خطبہ : جان کہ اے بیٹے لمبی کرے اللہ تعالیٰ تیری عمر ۔ اور تجھے نفع دینے والا علم عطا کرے ۔ بے شک مبتدا کی خبر ہمیشہ مرفوع ہوتی ہے جیسے زیدٌ قائمٌ اور فاعل مرفوع ۔ اور مفعول بہ منصوب جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًا اور نائب فاعل بھی مرفوع ہوتا ہے. جیسے ضُرِبَ زَیْدٌ ۔

اور جان کہ. اِنَّ کَانَ صَارَ. اَصبحَ لَیْسَ مَا زَالَ لیس کی طرح ہیں ۔ اور یہ مثل اسم کو پیش دیتے ہیں ۔ اور نصب دیتے ہیں خبر کو ۔ جیسے کَانَ زَیْدٌ قَائِمًا ۔ اور اِنَّ اَنَّ لٰکِنَّ لَیْتَ لَعَلَّ اسم کو نصب دیتے ہیں اور خبر کو پیش دیتے ہیں جیسے اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ لیکن جب ان کے ساتھ ما الکافہ مل جائے پس باطل کر دیتے ہیں اس کے عمل کو. جیسے اِنَّمَا زَیْدٌ قَائِمٌ . اور حال بھی منصوب ہوتا ہے. جیسے جاءنی زَیْدٌ رَاکِبًا ۔ اور ظرف زمان اور مکان بھی منصوب ہوتے ہیں. جیسے خَرَجْتُ یَوْمَ الْجُمُعَۃِ وَ صُمْتُ خَلْفَکَ ۔ اور تمیز بھی منصوب ہوتی ہے ۔ جاءنی عِشْرُوْنَ رَجُلًا اور

اور لا کا اسم جو نفی جنس کے لیے ہوتا ہے۔ اگر نکرہ ہو غیر مضاف نہ ہو تو وہ بنی مبنی ہے جیسے لَا رَجُلَ فِی الدَّارِ اور مثبت کلام سے مستثنیٰ وہ بھی منصوب ہوتا ہے۔ جیسے جَاءَنِی الْقَوْمُ اِلَّا زَیْدًا۔ اور وہ مستثنیٰ جو منفی کلام سے ہوتا ہے۔ اس میں رفع بھی جائز ہے بدل کے طور پر۔ اور نصب بھی جائز ہے استثنیٰ کے طور پر۔ جیسے مَا جَاءَنِی الْقَوْمُ اِلَّا زَیْدٌ۔ وَزَیْدًا اور منادیٰ مفرد جو ہے۔ مضموم ہوتا ہے بغیر تنوین کے۔ جیسے یَا زَیْدُ۔ اور منادیٰ مضاف جو ہوتا ہے وہ منصوب ہوتا ہے۔ بغیر تنوین کے۔ یَا عَبْدَ اللّٰہِ۔ اور مِنْ۔ عَنْ اِلٰی۔ فِی۔ خَلَا وعلیٰ زیر دیتے ہیں اسم کو جیسے مِنْ زَیْدٍ۔ اور اسی طرح با۔ لام کاف جیسے بِزَیْدٍ۔ وَکَزَیْدٍ۔ اور کچھ حروف وہ ہیں جو مقسم بہ کو زیر دیتے ہیں وہ با۔ واؤ۔ اور تا ہیں۔ جیسے بِاللّٰہِ۔ لَاَفْعَلَنَّ کَذَا۔ اور مضاف الیہ مجرور ہوتا ہے۔ جیسے غُلَامُ زَیْدٍ۔ اعراب اور اضافت یہ مخصوص ہیں اسم کے لیے۔ اور جان لو کہ ہر وہ اسم دو سبب جس میں ہوں نو میں سے۔ یا ایک سبب جو دو کے قائم مقام ہو۔ یہ زیر والی جگہ میں زبر والا ہوتا ہے۔ بغیر تنوین کے۔ اسباب یہ ہیں معرفہ ہونا مونث ہونا۔ اور وزن کا فعل۔ وصف۔ عدل۔ عجمہ ترکیب۔ جمع المجموع۔ الف نون زائدہ ہونا۔

جان لو اعراب چار چیزوں کا اعراب ایک جیسا ہوتا ہے۔ پہلے اعراب کے مطابق ہوتا ہے۔ اور یہ صفت ہے۔ جیسے جَاءَنِی زَیْدُ الْفَاضِلُ۔ اور عطف۔ جیسے جَاءَنِی زَیْدٌ وَعَمْرٌو۔ اور تاکید۔ جیسے تَمَّامُ الْقَوْمِ کُلُّھُمْ۔ اور بدل۔ جیسے تَمَامُ زَیْدٍ عَمُّکَ۔ اور مطابقت ہونا صفت اور موصوف میں شرط ہے اعراب میں تعریف تنکیر میں۔ اور تذکیر تانیث میں۔ واحد تثنیہ اور جمع میں۔ اور معرفہ وہ جو واقع ہوتا بعینہٖ کسی شئے پر۔ وہ پانچ قسم پر ہے۔ علم۔ ضمیر۔ اشارہ۔ اور جس طرح الف لام۔ اور ان چار میں سے کسی ایک کی طرف مضاف۔ اور نکرہ اس کو کہتے ہیں۔ جو ایک امت پر واقع ہو۔ جیسے رَجُلٌ اور اِمْرَاَۃٌ۔ جو مذکور کیا گیا الف مقصورہ کے ساتھ یا الف ممدودہ کے ساتھ تا زائدہ کے ساتھ۔ اور وہ تا جو حالت وقف میں ھا بن جایا کرتی ہے۔ اور مونث وہ ہے جو ان میں سے ایک ہو۔

جمعرات ۱۴۳۱-۳-۲ = ۲۰۱۰-۲-۱۸

اور جان لے کہ اصل اعراب حرکات کے ساتھ ہیں۔ لیکن تثنیہ۔ جمع سلامت کا جو اعراب ہے اعراب بالحرف ہوتا ہے۔ تثنیہ حالت رفعی میں الف نون کے ساتھ۔ جیسے جَاءَنِیْ زَیْدَانِ اور حالت نصبی میں جیسا حالت جری میں یا کے ساتھ۔ جیسے رَاَیْتُ الزَّیْدَیْنِ وَمَرَرْتُ بِالزَّیْدَیْنِ۔ اور جمع جو ہے بہ حالت رفعی میں واؤ اور نون کے ساتھ۔ جیسے جَاءَنِیْ الزَّیْدُوْنَ اور حالت نصبی اور جری میں یا مکسور ماقبل کے ساتھ۔ جیسے رَاَیْتُ الزَّیْدِیْنَ وَمَرَرْتُ بِالزَّیْدِیْنَ۔ اور نون تثنیہ اور جمع میں ہے یا تو مکسور ہوتا ہے یا مفتوح ہوتا ہے۔ اور یہ دونوں گر جاتے ہیں۔ اضافت کے سبب سے۔ جیسے غُلَامَا زَیْدٍ وَمُسْلِمُوْ مِصْرَ۔

اور اسمائے ستہ جو ہیں۔ یہ جب مضاف ہوتے ہیں سوا یائے متکلم کی طرف حرف کے ساتھ حالت رفعی میں واؤ کے ساتھ۔ حالت نصبی میں الف کے ساتھ۔ حالت جری میں یا کے ساتھ۔ اور وہ یہ ہیں۔ اَبُوْكَ اَخُوْكَ حَمُوْكَ هَنُوْكَ فُوْكَ ذُوْمَالٍ۔ کہ تو کہے گا۔ جَاءَنِیْ اَبُوْكَ وَرَاَیْتُ اَبَاكَ وَمَرَرْتُ بِاَبِیْكَ اور باقی کو اسی طرح۔

اور جان لے کہ عرب کے جو کلمات ہیں۔ تقسیم ہو جاتے ہیں تین قسموں پر۔ اسم فعل حرف۔ اسم جیسے زَیْدٌ۔ اور فعل جیسے قَامَ۔ اور حرف جیسے مِنْ عَنْ۔ جب یہ اکٹھے ہو جائیں۔ اسم فعل اور حرف۔ اور دو اسم جو فائدہ دے رہے ہوں۔ اس کا نام کلام رکھا جائے۔ جیسے قَامَ زَیْدٌ، زَیْدٌ قَائِمٌ، وَاضْرِبْ زَیْدًا۔ پس اسم متمکن اور فعل مضارع۔ معرب ہیں۔ اور ان کے علاوہ باقی سارے مبنی ہیں۔ پس معرب وہ ہوتا ہے جو حرکت اور سکون عامل کی وجہ سے ہو۔ اور مبنی وہ ہوتا ہے۔ جو حرکت اور سکون عامل کی وجہ سے نہ ہو۔

جان لے کہ فعلوں کی چار قسمیں ہیں۔ فعل ماضی۔ وہ مبنی ہے فتح پر۔ اور فعل مضارع وہ مرفوع ہے۔ جیسے یَضْرِبُ۔ اور جب اس پر اَنْ لَنْ آتے ہیں۔ تو وہ منصوب ہوتے ہیں۔ اور جب اس میں لم داخل ہوتا ہے تو وہ مجزوم ہوتا ہے۔ اور امر اور نہی۔ دونوں مجزوم ہوتے ہیں۔ جیسے اِضْرِبْ وَلَا تَضْرِبْ۔

۷-۳-۱۴۳۱ ، ۲۲-۲-۲۰۱۰

ختم شد

[illegible]

# علم النحو منظوم

اللہ تعالیٰ کی تعریف اور مصطفیٰ علیہ السلام کے درود کے بعد
پیغمبر پاک کی آل کی نعت جو رسول ہیں چنے ہوئے۔
ہے تعریف بادشاہ غازی معین الدین میں
جو دین کے حامی ہیں الفاف کے سورج ہیں اور اللہ کا سایہ
مخلوق پر واجب اور بندہ پر فرض ہیں ہوا ہے۔
جیسے دعا شہزادے کی سال بھی صبح و شام۔
مدد فتح کامیابی اور بخت مرتبہ بادشاہی
ہمیشہ رہے ہر دور میں جب تک ہے باقی رہنے کا امکان

## عوامل النحو اور اس کی اقسام کے بیان میں۔

عامل نحو میں سو ہیں جس طرح فرمایا ہے انہوں نے
جس نے فرمایا جو شیخ عبدالقاہر جرجانی ہدایت کا ہیرا ہے
معنوی ان میں سے دو ہیں دوسرے سارے کے سارے لفظی ہیں۔
ہو جاتے ہیں لفظی سماعی اور قیاسی اے جوان۔
(٩١)
وہ اکانوے ہیں جان سماعی سات دوسرے قیاس کے مطابق
اور وہ سماعی بھی تیرہ قسموں پر آتے ہیں بغیر کسی ریا کے

## انواع الاول

پہلی قسم سترہ حروف جر ہیں۔ یقین کے میدان کے جوان
جو اس ایک شعر میں آئے ہیں سارے بغیر کسی چون و چرا کے
باؤ۔ تاؤ کاف ولام و واؤ منذ و مذ خلا
رُبَّ حاشا مِنْ عدا فی۔ عَنْ علیٰ حتّیٰ الیٰ۔

## النوع الثانی والثالث

اِنَّ با اَنَّ کاَنَّ لَیْتَ لٰکِنَّ لَعَلَّ

یہ نصب دینے والے ہیں اسم کو رفع دینے والے ہیں خبر کو ضد ما ولا

## النوع الرابع

واؤ یاؤ ہمزہ والّا اَیا وایٰ ھَیا یہ اسم کو نصب دینے والے ہیں پس یہ سات حرف ہیں منقدار

## النوع الخامس۔

۴:۳۵

اَنْ وَلَنْ پس کَیْ اِذَنْ یہ چار حروف معتبر

مضارع کو پیش دیتے ہیں۔ یہ ہمیشہ تقاضے کے طور پر۔

## النوع السادس

اِنْ وَلَمْ لَمّا ولام امر ولائے نہی یعنی پانچ حروف جزم دینے والے ہیں فعل کو ہر ایک بے خطا

## النوع السابع۔

مَنْ و مَا مَھْمَا وایُّ حَیْثُمَا اِذْ مَا مَتٰی

اَیْنَمَا اَنّٰی یہ نو اسم فعل کو جزم دیتے ہیں۔

## النوع الثامن۔

نصب دینے والے اسم نکرہ کو یہ آٹھویں قسم ہے چار اسموں کو

جب تمیز ہوتی ہے اس نکرہ کی جہاں کہیں۔

پہلا لفظ عَشَرَ ہے جو لفظ اَحَدَ سے تو مرکب

اسی طرح نو سے تمیز نوے تک اس کو شمار کر اس حکم کو

پھر دوسرا کَمْ ہے۔ جب استفہام کے لئے ہوتا ہے نہ خبر کے لئے۔

تیسرا چوتھا ان کا کَاَیِّنْ چوتھا ان کا کَذَا ہے۔

## النوع التاسع۔

نو اسماء افعال ہیں۔ جن میں سے چھ نصب دینے والے ہیں۔

دُوْنَکَ بَلْہِ عَلَیْکَ حَیَّھَلْ اور ھَا۔

پس اس کے بعد رُوَیْدًا پھر رفع دینے والے اسم کو وَھَیْھَاتَ جان۔

اسی کے بعد شَتَّانَ اور ھَیْھَاتَ ہیں یاد کر ان شعروں کو۔

## النوع العاشر۔

دسویں قسم تیرہ فعل ہیں۔ جو کہ ناقص ہیں۔ جیسے مادام لاکہ اسم کو رفع دینے والے ہیں خبر میں نصب دینے والے ہیں۔

کَانَ صَارَ اَصْبَحَ اَمْسٰی اَضْحٰی ظَلَّ بَاتَ

مَا فَتِئَ مَا دَامَ مَا انْفَكَّ لَيْسَ اس کے بعد۔

مَا بَرِحَ مَا زَالَ۔ اور جو افعال ان سے مشتق ہوں گے۔

جہاں کہیں ان کو دیکھے۔ یہی حکم جائز ہے۔

## النوع الحادی عشر۔

دوسرے افعال مقاربہ عمل میں افعال ناقصہ کی طرح ہیں۔

اور وہ ہیں کَادَ۔ کَرُبَ اَوْشَكَ اور دوسرا عَسٰی ہے

## النوع الثانی عشر۔

دوسرے افعال یقین اور شک ہیں۔ جو اسم پر آتے ہیں۔

ہر ایک کو منصوب کرتے ہیں ہر دو کو۔

وہ ہے حَسِبْتُ عَلِمْتُ اور خِلْتُ زَعَمْتُ کے ساتھ۔

اور کُنْتُ رَاَیْتُ کے سبب اور وَجَدْتُ بغیر غلطی کے

## النوع الثالث عشر۔

اسم کو رفع دینے والے افعال کی جنس سے ہیں۔ مدح و ذم

وہ چار ہیں۔ نِعْمَ بِئْسَ سَاءَ و حَبَّذَا۔ اس جگہ

## عوامل قیاسیہ۔

اس کے بعد سات قیاسی ہیں اسم فاعل اور مصدر ہے

اسم مفعول اور مضاف اور فعل ہوتا ہے مطلقاً۔

پھر صفت ہوتا ہے۔ کہ وہ اسم فاعل کی طرح ہیں۔

ساتواں اسم تام ہے۔ جو نصب دیتا ہے تمیز کو۔

## عوامل معنویہ۔

عامل فعل مضارع میں معنوی ہوتا ہے جان
اسی طرح معنی ہوتا ہے عمل کرنے والا یقینی طور پر مبتدا میں
دولت اور بخت اور رتبہ شہزادے کا کمال پر
دوگنا ہوتا ہے ہمیشہ ختم کرتا ہوں میں اس دعا پر۔
لغۃ ۲۰ ــ ۳ ــ ۲۰۱۰ ــ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بہترین کلام حمد ہے بہت جاننے والے بادشاہ کی۔ اور بہترین جملے مخلوق کے سردار علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نعت اور آپ کی آل اور آپ کے صحابہ پر ہزاروں لاکھوں درود وسلام ہو۔ اما بعد۔ پوشیدہ نہ رہے۔ یہ گنہگار بندہ پکڑنے والا۔ دامن اللہ ہدایت دینے والے کے فضل کا۔ الٰہی بخش فیض آبادی۔ ابتدائی طالب علموں کو فائدہ دینے کے لئے کچھ سطریں جملہ اور کلام کی تحقیق میں۔ معتبر کتابوں سے۔ مثل رضی۔ مفصل شرح صمدیہ صدر الدین۔ مولوی وغیرہ میں نے جمع کی ہیں۔ اور عمدۃ المرام فی تحقیق الجملۃ والکلام میں نام رکھتا ہوں۔ دیکھنے والوں سے امید ہے۔ انصاف کے ساتھ کہ اگر کوئی غلطی واقع ہو۔ تو اس کی اصلاح کی کوشش کریں گے۔ اور اگر کوئی لغزش پائیں۔ تو اپنے معافی کے دامن کے نیچے چھپائیں گے اور میں اللہ تعالیٰ سے امید رکھتا ہوں۔ کہ وہ مجھے توفیق دے۔ اس لئے کہ وہ توفیق کا ولی ہے۔ اور اسی کے ہاتھ میں ہے تحقیق کی لگام۔ جان کہ نیک بخت کرے مجھے اللہ تجھے نیک بخت کرے اللہ تعالیٰ دونوں جہان میں۔ کہ وہ لفظ جو بنایا گیا ہے۔ یا اس کا جز معنی کے جز پر دلالت کرتا ہے۔ یا نہیں۔ پہلے کو مرکب کہتے ہیں۔ اور دوسرے کو مفرد۔ اور وہ مفرد چار قسم پر ہے۔ (۱) ایک یہ ہے کہ لفظ کا جز ہی نہ ہو۔ جیسے ہمزہ استفہام۔ دوم۔ جز تو رکھتا ہو۔ وہ جز دلالت نہ رکھتا ہو۔ جیسے زید۔ سوم۔ جز دلالت کرنے والا بھی رکھتا ہو۔ لیکن جز معنی کے طور پر مقصود

نہ ہو۔ جیسے عَبْدُ اللّٰہِ۔ اور تَأَبَّطَ شَرًّا۔ علمیت کی حالت میں۔ **چہارم**۔ لفظ جز کے معنیٰ پر مقصود دلالت تو کرتا ہی ہے۔ لیکن دلالت مقصود ہی نہیں۔ جیسے حَیْوَانٌ نَاطِقٌ اس وقت میں جب کہ یہ علم ہو کسی مخصوص شخص کا۔ (**مرکب**) مرکب دو قسم پر ہے۔ ناقص اور تام۔ **ناقص**۔ وہ ہے کہ جس پر متکلم کا خاموش رہنا درست نہیں ہوتا۔ اور اس قسم کو مرکب غیر مفید بھی کہتے ہیں۔ اور یہ بھی دو قسم پر ہے۔ (۱) تقییدی اور (۲) غیر تقییدی۔ (**تقییدی**) وہ ہے کہ جس کا دوسرا جز پہلے کی قید ہو۔ جیسے غُلَامُ زَیْدٍ۔ اور اس کو مرکب اضافی کہتے ہیں۔ وَ رَجُلٌ فَاضِلٌ۔ اور اس کو مرکب توصیفی کہتے ہیں۔ **غیر تقییدی**۔ وہ ہے۔ جس کا دوسرا جز پہلے جز کی قید نہ ہو۔ اور وہ تین قسم پر ہے۔ دو اُن میں سے مبنی ہیں۔ اور ایک معرب ہے۔ رہا وہ جو مبنی ہے۔ وہ دو قسم پر ہے اول ایک وہ جو دوسرا جز کسی دوسرے جز کو متضمن ہو۔ جیسے خَمْسَةَ عَشَرَ اور اس کو مرکب بنائی اور تعدادی کہتے ہیں۔ دوم۔ وہ جو جس میں دوسرا جز آواز ہو۔ جیسے سِیْبَوَیْہِ وَ نِفْطَوَیْہِ۔ اور اس کو مرکب صوتی کہتے ہیں۔ رہا وہ جو معرب ہے وہ ہے۔ کہ جس کا دوسرا جز صوت اور متضمن حرف نہ ہو۔ جیسے بَعْلَبَکَّ۔ وَ حَضَرَ مَوْتُ۔ اور اس کو مرکب مزجی اور مرکب منع صرف کہتے ہیں۔ (**تام**) وہ ہے جو اس کی ایک طرف سے فائدہ ہو۔ تام مخاطب کے ساتھ متکلم کا چپ رہنا صحیح ہو۔ اور اس کو مرکب اسنادی۔ مفید اور جملہ اور کلام بھی کہتے ہیں۔ (فائدہ) جملہ اور کلام کے برابر ہونے میں اختلاف ہے۔ شیخ جمال الدین بن ہشام نے مغنی میں کہا۔ کہ کلام جملہ سے خاص ہے۔ اور اس کے مترادف نہیں ہے۔ اس لئے کہ کلام کہتا مفید ہے۔ ارادہ کرنا۔ اور مفید سے مراد یہ ہے۔ کہ دلالت کرتا ہو ایسے معنیٰ پر۔ کہ اس کا خاموش ہونا درست ہو۔ اور جملہ ایسی عبارت کو کہتے ہیں۔ جو فعل فاعل۔ مبتدا خبر۔ اور کسی ایسی چیز جو مبتدا اور خبر کے قائم مقام ہو۔ جیسے ضُرِبَ اللِّصُّ وَ أَقَائِمٌ الزَّیْدَانِ وَ کَانَ زَیْدٌ قَائِمًا وَ ظَنَنْتُہٗ قَائِمًا۔ اور عموم کی وجہ یہ ہے۔ کہ جملہ عام ہے اور کلام خاص ہے۔ کہ جملہ میں فائدہ دینا یہ کوئی شرط نہیں ہے۔ کلام کے خلاف۔

اور اسی وجہ سے شرط کا جملہ، جواب کا جملہ، صلہ کا جملہ یہ فائدہ نہ دینے کی وجہ سے
کہتے ہیں۔ نہ کہ ان کو کلام کہا جاتا ہے۔ اور تہذیب النحو کی
شرح میں مذکور ہے۔ کہ بعض کی کلام سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ جملہ خاص ہے کلام سے
اس لیئے کہ اللہ تعالیٰ نے متکلم کو متکلم کہا جاتا ہے نہ کہ جملہ۔ اور اکثر کے نزدیک جملہ اور کلام
آپس میں مترادف ہیں۔ اور اسی سے ظاہر ہے زمخشری کا کلام مفصل میں۔ اور بدر
دمامینی تحفہ اندلسیہ میں کہتے ہیں۔ اور شرح مفصل میں کہتے ہیں۔ انہوں نے مبتدا
اور خبر کے باب میں یہ ذکر کیا ہے۔ کہ جملہ اور کلام اصطلاح میں مترادف ہیں۔ اور اسی
پر ہے اکثر نحویوں کی رائے۔ ۱۴۳۱-۴-۵ ، ۲۰۱۰-۳-۲۲ پیر

فائدہ- جملہ پہلی تقسیم کے اعتبار سے دو قسم پر ہے۔ خبریہ وانشائیہ (خبریہ) وہ ہے
کہنے والے کو ایک وقت میں سچا یا جھوٹا کہا جا سکے۔ پس اگر اس کی نسبت خارج میں
واقعے کے مطابق ہے۔ تو سچا ہے۔ ورنہ جھوٹا ہے۔ (انشائیہ) وہ ہے کہ کہنے والے کو سچا
اور جھوٹا نہ کہا جا سکے۔ اور دوسری تقسیم کے لحاظ سے جملے کی چار قسمیں ہیں
۱۔ اسمیہ۔ ۲۔ فعلیہ۔ ۳۔ ظرفیہ۔ ۴۔ شرطیہ۔ یعنی اگر اس کا پہلا جزء اسم ہو تو اسمیہ
جیسے زَیْدٌ قَائِمٌ۔ اگر فعل ہو تو فعلیہ جیسے قَامَ زَیْدٌ۔ حرف نہ مسند ہو۔ اور نہ مسند الیہ
لہٰذا مثال میں۔ یَا زَیْدُ اور اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ۔ اور حرف کے لیئے اعتبار نہیں ہے۔ کیونکہ پہلی
مثال میں یا اَدْعُوْا کے قائم مقام ہے۔ پس فعلیہ ہوا۔ اور دوسرا اسمیہ اور ظرفیہ وہ ہوتا
ہے۔ کہ جس کا پہلا جز ظرف ہو۔ اور جار مجرور بھی ان میں داخل ہیں۔ اور اس کے آخر میں
جو اسم ہوتا ہے وہ اسم مرفوع ہوتا ہے۔ جیسے عِنْدِیْ زَیْدٌ وَفِی الدَّارِ زَیْدٌ۔ عندی
اور فی الدار ظرف ہیں۔ اور زید مرفوع ہے فاعل کی بنا پر۔ اخفش کے نزدیک
کیونکہ ہر ظرف کا عمل ہے۔ وہ اعتماد کے ساتھ مشروط نہیں ہے۔ اور سہیلی نے
کہا۔ کہ اسم کا جو رفع ہے۔ ظرف اور جار مجرور کے بعد فاعل کی بنا پر صحیح نہیں ہے۔
بلکہ مبتدا ہونے کی بنا پر ہے۔ یعنی عندی اور فی الدار یہ خبر مقدم ہیں۔ اور زید جو ہے
وہ مبتدائے مؤخر ہے۔ اور اسی وجہ سے ہے کہ کچھ علماء جملہ ظرفیہ

کو جملہ اسمیہ میں ہی داخل کرتے ہیں۔ جملہ ششم طلبیہ وہ ہوتا ہے جو شروع کو حرف کے ساتھ یا کلمہ کے ساتھ ہو۔ کیونکہ متضمن ہو شرط کے معنیٰ کے ساتھ ہو۔ اور وہ جملہ دو طرف پر داخل ہوتا ہے۔ جیسے إِنْ تُكْرِمْنِيْ أُكْرِمْكَ۔ جملہ انشائیہ، دس قسم پر ہے۔ اول۔ امر جیسے اِضْرِبْ۔ دوم۔ نہی جیسے لَا تَضْرِبْ۔ سوم۔ استفہام جیسے هَلْ ضَرَبَ زَيْدٌ۔ چہارم۔ تمنی جیسے لَيْتَ زَيْدًا حَاضِرٌ۔ پنجم۔ ترجی جیسے لَعَلَّ عَمْرًا غَائِبٌ۔ ششم۔ عقود جیسے بِعْتُ وَاشْتَرَيْتُ۔ ہفتم۔ ندا جیسے يَا اَللّٰهُ۔ ہشتم۔ عرض جیسے أَلَا تَنْزِلُ بِنَا فَتُصِيْبَ خَيْرًا۔ نہم۔ قسم جیسے بِاللّٰهِ لَأَفْعَلَنَّ كَذَا۔ دہم۔ تعجب جیسے مَا أَحْسَنَهُ وَأَحْسِنْ بِهِ۔

۱۴۴۴-۴-۶ — ۲۰۱۰-۳-۲۳ منگل۔

**بدانکہ۔** جان کہ ہر جملہ بعض کے نزدیک مبنی الاصل ہے۔ لہٰذا اس کا اعراب محلی ہوگا۔ جملہ دونوں قسموں میں خبریہ وانشائیہ ہوتا ہے یا محل اعراب میں ہے یا نہ۔ پہلی قسم جب وہ محل اعراب میں ہوگا سات قسم پر ہے۔ صاحب صمدیہ کے مطابق۔ اور شرح کرنے والے نے اس پر دو قسم زیادہ کئے ہیں۔ اور دمامینی نے تین قسم زیادہ کی ہیں۔ جیسا کہ جاننا چاہیے۔

پہلی قسم خبریہ۔ جو مبتدا کی خبر بنے یا نواسخ میں سے کسی ایک کی خبر بنے۔ اور اعراب کے لحاظ سے محل رفع میں ہو یا نصب میں جیسے کَانَ وَکَادَ۔ وَمَا وَلَا۔ ان کی مثال بِمَا كَانُوا يَظْلِمُونَ وَمَا كَادُوا يَفْعَلُونَ وَمَا زَيْدٌ أَبُوهُ قَائِمٌ۔ وَلَا رَجُلٌ لَقِيْتُهُ قَائِمٌ۔

اور ابن ہشام نے کہا۔ کہ مثل میں زَيْدٌ اِضْرِبْهُ وَعَمْرٌو هَلْ جَاءَكَ۔ اس میں بھی حالت لفظ میں ہے خبر ہونے کی وجہ سے۔ اور یہی صحیح ہے۔ اور بعض کے نزدیک حالت نصبی میں ہے بقول اس کے کہ وہاں مضمر ہے۔ کیونکہ جملہ انشائیہ خبر نہیں ہوتا۔ اور دمامینی کہتے ہیں کہ چھپا لینا قول کا بعض کو متعین نہیں کرتا۔ اس لئے کہ جائز ہے کہ مَقُوْلٌ فِيْهِ كَذَا مقدر مان لیا جائے پس اس کلمہ سے محل رفع میں ہے۔ وہ جو نائب فاعل واقع ہونے کی وجہ سے۔ اور جائز ہے کہ اَقُوْلُ فِيْهِ كَذَا مقدر ہوگا۔ پس حالت رفع نہیں ہوگا۔

**فائدہ۔** اور جملہ جب خبر بنا ہے مبتدا سے تو رابطہ ضروری ہوتا ہے۔ اس جملے میں ایک ضمیر کا ہونا ضروری ہے۔ جو لوٹ رہی ہو مبتدا کی طرف خواہ مذکور ہو یا مقدر۔ مذکور کی مثال زَيْدٌ ضَرَبْتُهُ۔ اور مقدر کی مثال۔ اَلسَّمْنُ مَنَوَانِ بِدِرْهَمٍ أَيْ مِنْهُ مَنَوَانِ

مگر ہر جگہ جب خبر واقع ہوتا ہے۔ مبتداء کو شامل ہوتا ہے۔ خواہ لفظی اور معنوی دونوں طرح یا صرف لفظی طور پر۔ اس صورت میں بھی ضمیر کی ضرورت نہیں پڑتی۔ مثال۔ الحاقۃ ما الحاقۃ یا جملہ جو خبر ہے شامل ہوتا ہے کسی چیز پر جو مبتداء کو شامل ہوتا ہے۔ مثل۔ زَیدٌ نِعْمَ الرَّجُلُ۔ پس زید مبتدا ہے۔ اور نعم الرجل خبر اور خبر اور مبتدا کے درمیان اشتمال جملہ کے جنس پر۔ جو مبتدا وغیرہ کو شامل ہے۔ اور وہ الرجل کے جنس کی بنا پر۔ مشہور قول کے مطابق۔ جائز ہے۔ زَیدٌ مَاتَ النَّاسُ کُلُّھُمْ وَکُلُّ النَّاسِ یَمُوْتُوْنَا لازم ہوتا ہے۔ حالانکہ اس کا کوئی بھی قائل نہیں ہے۔ اسی وجہ سے بعض کہتے ہیں۔ رابطہ کا مشتمل ہونا ہے مبتدا خاص کے لئے۔ معنوی طور پر۔ اخفش کے قول کے مطابق۔ اس مسئلہ کے صحیح ہونے میں۔ اور اگر یہ مانا جائے کہ ال جو ہے۔ نعم اور بئس میں ال عہدی ہے۔ جنسی نہیں ہے۔ یا جملہ جو خبر واقع ہوا ہے۔ وہ اشارے کے طور پر شامل ہے۔ مبتدا کی طرف اور وہ جو اشارہ ہے۔ یہ ضمیر کے قائم مقام ہے۔ جیسے وَالَّذِیْنَ کَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا وَاسْتَکْبَرُوْا عَنْھَآ اُولٰٓئِکَ اَصْحٰبُ النَّارِ۔ وَلِبَاسُ التَّقْوٰی ذٰلِکَ خَیْرٌ یا جملہ جو خبر واقع ہوا ہے۔ بذات خود مبتدا ہی ہوتا ہے۔ اس تقدیر پر معنیٰ یہ ہوگا۔ اس صورت میں بھی ضمیر کی ضرورت نہیں پڑتی۔ کہ جو مبتدا ہے وہی خبر ہے۔ اور جو خبر ہے وہی مبتدا ہے جیسے مثل۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ۔

(ہفتہ) ۱۴۳۱-۳-۱۰ = ۲۰۱۰-۳-۲۷

**قسم دوم**۔ حالیہ۔ اور وہ جملہ ہوتا ہے۔ جو حال واقع ہوا کرتا ہے۔ اور اس کا محل اعراب نصب ہوتا ہے۔ اور اس کی تین شرطیں ہیں۔ **اول شرط**۔ یہ ہے کہ وہ جملہ خبریہ ہو۔ انشائیہ نہ ہو۔ رضی نحوی نے اشارہ کیا ہے کہ جملہ حالیہ کے لئے ضروری ہے کہ وہ خبریہ ہو۔ اور ابن ہشام کہتے ہیں۔ وہ جملہ جو حال واقع ہوتا ہے اس کے خبریہ ہونے پر اجماع ہے۔ **شرط دوم**۔ وہ جو جملہ مصدر حرف استقبال جو سین اور سوف ہے شروع نہ ہو۔ کیونکہ حال اور استقبال آپس میں منافات رکھتے ہیں۔ ظاہر کے طور پر۔ نہ حقیقت کے ساتھ۔ اور اس شرط سے جملہ شرطیہ خبریہ خارج ہوتا ہے۔ چنانچہ مطرزی کہتے ہیں کہ جملہ شرطیہ حال واقع نہیں ہوتا۔ کیونکہ وہ مستقبل ہے۔ جب تو یہ چاہے کہ جملہ شرطیہ حال بن جائے۔ تو یوں کہے گا۔ جاءنی زید



ضمیر اس کا فاعل۔ الی حرف جار السوق مجرور۔ جار مجرور مل کر متعلق ہوا تمش فعل کا۔ تمش
فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر شرط۔ امش فعل امر انا ضمیر اس کا
فاعل۔ الی جار۔ السوق مجرور۔ جار مجرور مل کر متعلق ہوا امش فعل کے۔ امش فعل اپنے
فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر جزا۔ شرط اپنی جزا سے مل کر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا
جمعرات ۲۱ جولائی ۲۰۱۱ء ۱۸ شعبان المعظم ۱۴۳۲ (pm ۲۱ : ۵)

وَأَنَّى وَهُوَ أَيْضًا لِلْمَكَانِ مِثْلُ أَنَّى تَكُنْ أَكُنْ أَيْ إِنْ تَكُنْ فِي الْبَلْدَةِ أَكُنْ فِي
الْبَلْدَةِ وَإِنْ تَكُنْ فِي الْبَادِيَةِ أَكُنْ فِي الْبَادِيَةِ۔

اور انّی اور وہ بھی استغراق مکان کے لئے آتا ہے جیسے جس جگہ تو ہوگا میں بھی ہوں گا۔
یعنی اگر تو شہر میں ہوگا۔ تو میں بھی شہر میں ہوں گا۔ اگر تو گاؤں میں ہوگا تو میں
بھی گاؤں میں ہوں گا۔

ترکیب۱۔ واؤ حرف عطف انّی مبتدائے اول واؤ زائدہ ھو مبتدائے ثانی۔
لام حرف جار۔ مکان مجرور جار مجرور مل کر متعلق ہوا ثابت کے۔ ثابت اسم فاعل اس
میں ھو ضمیر اس کا فاعل۔ اسم فاعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر
خبر مبتدائے ثانی کی۔ مبتدائے ثانی اپنی خبر سے مل جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر خبر مبتدائے اول
کی۔ مبتدائے اول اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

ترکیب۲۔ مثلُ مضاف انّی تکن اکن مضاف الیہ محذوف اپنے مضاف
الیہ سے مل کر مثالہ محذوف کی خبر۔ مثال مضاف، ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف
اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

ترکیب۲ ایضاً۔ انّی حرف شرط مفعول فیہ مقدم۔ تکن صیغہ واحد مذکر حاضر فعل
مضارع مثبت معروف۔ انت ضمیر اس کا فاعل۔ تکن فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ
مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر شرط۔ اکن صیغہ واحد متکلم فعل مضارع مثبت معروف۔
انا ضمیر اس کا فاعل۔ اکن فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر جزا۔ شرط اپنی
جزا سے مل کر جملہ شرطیہ ہوا۔

ترکیب۳ ۔ ای حرف تفسیر۔ ان حرف شرط۔ تکن ۔ صیغہ واحد مذکر حاضر فعل مضارع
مثبت معروف۔ انت ضمیر اس کا فاعل۔ فی حرف جار۔ بلدۃ مجرور۔ جار مجرور
مل کر متعلق ہوا۔ تکن فعل کے۔ تکن فعل اپنے فاعل اپنے متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر
شرط۔ اکن۔ صیغہ واحد متکلم فعل مضارع مثبت معروف انا ضمیر اس کا فاعل
فی حرف جار۔ بلدۃ مجرور جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا۔ اکن فعل کے۔
اکن فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر جزا۔ شرط اپنی جزا سے
مل کر جملہ شرطیہ مفردہ ہوا۔

ترکیب۴ ۔ واؤ حرف عطف۔ ان حرف شرط۔ تکن فعل مضارع۔ انت ضمیر اس کا
فاعل۔ فی حرف جار۔ البادیۃ مجرور۔ جار مجرور مل کر متعلق ہوا تکن فعل کا۔
تکن فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر شرط۔ اکن فعل۔
انا فاعل۔ فی حرف جار۔ البادیۃ مجرور۔ جار مجرور مل کر متعلق ہوا اکن فعل کا
اکن فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر جزا۔ شرط اپنی جزا سے
مل کر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا۔

جمعرات ۲۸ جولائی ۲۰۱۱ء ۲۵ شعبان المعظم ۱۴۳۲ھ ۲۶:۰۴ pm ۵۱



بامعنی لفظ کو کلمہ کہا جاتا ہے۔ اور کلمہ کی تین قسمیں ہیں۔

۱۔ اسم ۲۔ فعل ۳۔ حرف۔

فعل کی زمانے کے اعتبار سے مرکزی طور پر چار قسمیں ہیں۔

۱۔ ماضی ۲۔ مضارع ۳۔ امر ۴۔ نہی۔

۱۔ فعل ماضی وہ فعل ہے جو گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام پر دلالت کرے۔

فعل ماضی کی اقسام

مطلق ۔ قریب ۔ بعید ۔ استمراری ۔ احتمالی ۔ تمنائی ۔

فعل ماضی مطلق کی اقسام

معروف — مجہول۔

مثبت ۔ منفی — مثبت ۔ منفی ۔

(۱) فعل ماضی مطلق مثبت معروف: وہ فعل ہے جو گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کے ثبوت پر دلالت کرے بغیر کسی قید کے اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔

بنانے کا طریقہ: مصدر سے اس طرح بنائیں کہ فا کلمہ زبر، عین کلمہ کو باب کے مناسب حرکت دیں۔ اور لام کلمہ کو زبر دیں جیسے ضَرْبٌ سے ضَرَبَ۔ عِلْمٌ سے عَلِمَ۔ نَصْرٌ سے نَصَرَ۔ دُخُوْلٌ سے دَخَلَ وغیرہ

اردو علامت: ترجمہ میں فعل کے آخر الف آتا ہے۔ جیسے آیا۔ گیا۔ اور کھایا اور پیا۔ وغیرہ۔

(۲) فعل ماضی مطلق منفی مجہول: وہ فعل ہے جو گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کی نفی پر دلالت کرے۔ بغیر کسی قید کے اور اس کے فاعل کا پتہ نہ ہو۔



بنانے کا طریقہ ۔ فعل ماضی مطلق مثبت مجہول کے شروع میں لفظ ما لگائیں۔

(۲) فعل ماضی قریب مثبت معروف : وہ فعل ہے جو گزشتہ قریب کے زمانے میں کسی کام کے ثبوت پر دلالت کرے۔ اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔

بنانے کا طریقہ ۔ فعل ماضی مطلق مثبت معروف کے شروع میں لفظ قد لگائیں۔

جیسے ضَرَبَ سے قَدْ ضَرَبَ مارا ہے اس ایک شخص نے ۔ قَدْ ضُرِبَ ۔ مارا گیا ہے وہ ایک مرد

منفی معروف کے لیے قَدْ مَا ضَرَبَ ۔ نہ مارا ہے اس ایک مرد ، قد ما ضُرِبَ ۔ نہ مارا گیا ہے وہ ایک

(۳) فعل ماضی بعید مثبت معروف :

وہ فعل ہے جو گزشتہ دور کے زمانے میں کسی کام کے ثبوت پر دلالت کرے۔ اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔

بنانے کا طریقہ ۔ فعل ماضی مطلق مثبت معروف کے شروع میں لفظ کان لگائیں

جیسا ۔ ضَرَبَ سے کَانَ ضَرَبَ مارا تھا اس ایک مرد نے ۔ کَانَ ضُرِبَ ۔ مارا گیا تھا وہ ایک

ما کان ضرب ۔ نہ مارا تھا اس ایک مرد نے ۔ ما کان ضُرِبَ ۔ نہ مارا گیا تھا ایک مرد۔

(۴) فعل ماضی استمراری مثبت معروف

وہ فعل ہے جو گزشتہ زمانے میں کسی کام کے تکرار کے ساتھ ثبوت پر دلالت کرے۔ اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔

بنانے کا طریقہ ۔ فعل مضارع کے شروع میں لفظ کان لگا دیں

یَضْرِبُ سے کَانَ یَضْرِبُ ۔ مارتا تھا وہ ایک مرد ۔ کَانَ یُضْرَبُ ۔ مارا جاتا تھا وہ ایک مرد

ما کان یضرب ۔ نہ مارتا تھا وہ ایک مرد ۔ ما کان یُضْرَبُ ۔ نہ مارا جاتا تھا وہ ایک مرد۔

(۵) فعل ماضی احتمالی مثبت معروف

وہ فعل ہے جو گزشتہ زمانے میں شک کے ساتھ کسی کام کے ثبوت پر دلالت کرے اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔

بنانے کا طریقہ ۔ فعل ماضی مطلق مثبت معروف کے شروع میں لفظ لَعَلَّمَا

لَعَلَّمَا ضَرَبَ ۔ شاید مارا ہوگا اس ایک مرد نے ۔ لعلما ضُرِبَ ۔ شاید مارا گیا ہوگا وہ ایک مرد ۔ لعلما ما ضرب ۔ شاید نہ مارا ہوگا اس نے



ے — اے منفی کہ لیا۔ لَیْتَمَا مَا ضَرَبَ۔ کاش کہ نہ مارتا وہ ایک مرد۔ لَیْتَمَا مَا ضُرِبَ کاش کہ نہ مارا جاتا وہ ایک

(۶) فعل ماضی تمنائی مثبت معروف۔

وہ فعل ہے جو گزشتہ زمانے میں کسی کام کی تمنا پر دلالت کرے۔
بنانے کا طریقہ: فعل ماضی مطلق مثبت معروف کے شروع میں لفظ لَیْتَمَا لگا دیں۔
جیسے لَیْتَمَا ضَرَبَ کاش کہ مارتا وہ ایک مرد۔ لَیْتَمَا ضُرِبَ کاش کہ مارا جاتا وہ ایک مرد۔

(۱) فعل مضارع مثبت معروف۔

وہ فعل ہے جو موجودہ یا آنے والے زمانے میں کسی کام کے ثبوت پر دلالت کرے۔

بنانے کا طریقہ: فعل ماضی سے اس طرح بنائیں کہ علامات مضارع میں سے کوئی علامت اس کے شروع میں لگا دیں۔ اور فا کلمہ کو ساکن کر کے عین کلمہ کو باب کے مناسب حرکت دیں۔ اور لام کلمہ کو پیش دے دیں۔ (نوٹ) فعل مضارع کے پانچ صیغوں کے آخر میں پیش آتا ہے۔ سات صیغوں کے آخر میں نون اعرابی آتا ہے۔ دو صیغوں کے آخر میں جمع مونث کا نون آتا ہے۔ علامات مضارع چار ہیں۔
ی۔ ت۔ الف۔ نون

(۲) فعل نفی جحد بلم مستقبل معروف۔

وہ فعل ہے جو گزشتہ زمانے میں کسی کام کے انکار پر دلالت کرے۔ اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔ (بنانے کا طریقہ) فعل مضارع سے اس طرح بنائیں۔ کہ شروع میں لفظ لم لگا دیں۔ جیسے یَضْرِبُ سے لَمْ یَضْرِبْ۔

لم کا عمل۔ لفظ لم فعل مضارع پر دو طرح عمل کرتا ہے۔ (۱) لفظی (۲) معنوی۔

لفظی عمل: فعل مضارع میں لفظ لم کا لفظی عمل تو یہ ہے۔ کہ پانچ صیغوں کو جزم دیتا ہے۔ اگر حرف علت آخر میں نہ ہو۔ اور اگر آخر میں حرف علت ہو تو اس کو گرا دیتا ہے۔ اور سات صیغوں میں نون اعرابی گرا دے گا۔ جبکہ جمع



مونث کے دونوں صیغوں میں لفظی طور پر کوئی عمل نہیں کرتا۔

۲۔ معنوی عمل: لم فعل مضارع میں معنوی طور پر یہ عمل کرتا ہے کہ اس کو ماضی منفی کے معنی میں کر دیتا ہے۔

(۳) فعل نفی تاکید بلن مستقبل معروف۔

وہ فعل ہے جو آنے والے زمانے میں تاکید کے ساتھ کسی کام کی نفی پر دلالت کرے اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔

بنانے کا طریقہ: فعل مضارع معروف کے شروع میں لفظ لَنْ لگا دیں۔

مثلاً یَضْرِبُ سے لَنْ یَّضْرِبَ ہرگز نہیں مارے گا وہ ایک مرد

(۴) فعل لام تاکید بانون تاکید ثقیلہ مستقبل معروف

وہ فعل ہے جو آنے والے زمانے میں شدت تاکید کے ساتھ کسی کام کے ثبوت پر دلالت کرے اور اس کے فاعل کا پتہ ہو

بنانے کا طریقہ: فعل مضارع سے اس طرح بنائیں کہ شروع میں لام تاکید مفتوح اور آخر میں نون تاکید مشدد لگا دیں۔

مثلاً لَیَضْرِبَنَّ یقیناً ضرور بالضرور مارے گا وہ ایک مرد۔

(۵) فعل لام تاکید بانون تاکید خفیفہ مستقبل معروف۔

وہ فعل ہے جو ڈبل تاکید کے ساتھ آنے والے زمانے میں کسی کام کے ثبوت پر دلالت کرے۔ اور اس کے فاعل کا پتہ ہو۔

بنانے کا طریقہ: فعل مضارع سے اس طرح بنائیں کہ اس کے شروع میں لام تاکید مفتوح اور آخر میں نون تاکید ساکن لگا دیں۔

یَضْرِبُ سے لَیَضْرِبَنْ ضرور مارے گا وہ ایک مرد۔

(٦) فعل امر حاضر معروف

وہ فعل ہے جو فاعل حاضر طلب سے شروع کام کے مطالبہ پر دلالت کرے آنے والے زمانے میں۔

بنانے کا طریقہ۔ فعل مضارع کے حاضر کے صیغوں سے اس طرح بنائیں کہ علامت مضارع گرا دیں۔ اگر فا کلمہ ساکن ہو تو شروع میں ہمزہ وصل لگایا جاتا ہے اگر عین کلمہ مضموم ہو تو ہمزہ وصل مضموم ہوگا۔
تَنْصُرُ سے اُنْصُرْ ورنہ ہمزہ وصل مکسور لگائیں گے۔
تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ تَفْتَحُ سے اِفْتَحْ۔ آخر میں حرف علت ہو تو گرا دیں ورنہ ساکن دیں۔

---

(٧) اسم فاعل

وہ اسم ہے جو کام کرنے والے کی ذات پر دلالت کرے۔ (بنانے کا طریقہ)
فعل مضارع سے اس طرح بنائیں کہ علامت مضارع گرا دیں۔ ف کلمے کو زبر دیں اس کے بعد الف اسم فاعل کا بڑھائیں۔ عین کلمے کو زیر دیں۔ اور آخر کو تنوین دے دیں۔ يَضْرِبُ سے ضَارِبٌ۔ يَفْتَحُ سے فَاتِحٌ۔

گردان

| | |
|---|---|
| ضَارِبٌ | مارنے والا ایک مرد۔ |
| ضَارِبَانِ | مارنے والے دو مرد۔ |
| ضَارِبُوْنَ | مارنے والے سب مرد۔ |
| ضَارِبَةٌ | مارنے والی ایک عورت۔ |
| ضَارِبَتَانِ | مارنے والی دو عورتیں۔ |
| ضَارِبَاتٌ | مارنے والی سب عورتیں۔ |



۸۔ اسم مفعول ۔ وہ اسم ہے جو اس ذات پر دلالت کرے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو۔ جیسے مَضْرُوْبٌ ۔ (وہ جس کو مارا گیا)
بنانے کا طریقہ ۔ فعل مضارع مجہول سے اس طرح بنائیں ۔ علامت مضارع کو گرائیں ۔ اور اس کی جگہ میم مفتوح لگائیں ۔ ع کلمہ کو پیش دیں ۔ اور عین اور لام کلمہ کے درمیان واؤ اسم مفعول کا بڑھائیں ۔ اور آخر کو تنوین دے دیں ۔ جیسے یُضْرَبُ سے مَضْرُوْبٌ ۔ یُنْصَرُ سے مَنْصُوْرٌ

گردان

| | |
|---|---|
| مَضْرُوْبٌ ۔ | مارا ہوا ایک مرد۔ |
| مَضْرُوْبَانِ ۔ | مارے ہوئے دو مرد ۔ |
| مَضْرُوْبُوْنَ ۔ | مارے ہوئے سب مرد ۔ |
| مَضْرُوْبَةٌ | ماری ہوئی ایک عورت ۔ |
| مَضْرُوْبَتَانِ | ماری ہوئیں دو عورتیں ۔ |
| مَضْرُوْبَاتٌ | ماری ہوئیں سب عورتیں ۔ |

۹۔ اسم ظرف ۔ وہ اسم ہے جو اس وقت یا جگہ پر دلالت کرے جس میں فاعل کا فعل واقع ہو ۔ بنانے کا طریقہ) فعل مضارع سے اس طرح بنائیں ۔ علامت مضارع کو گرا دیں ، اس کی جگہ میم مفتوح لگائیں ۔ عین کلمہ کے نیچے زیر ہو تو زیر رہنے دیں ۔ ورنہ زبر آئے گی ۔ اور آخر کو تنوین دے دیں ۔ جیسے یَضْرِبُ سے مَضْرِبٌ ۔

گردان

| | |
|---|---|
| ۱۔ مَضْرِبٌ ۔ | مارنے کی ایک جگہ یا ایک وقت ۔ |
| ۲۔ مَضْرِبَانِ ۔ | مارنے کی دو جگہیں یا دو وقت |
| ۳۔ مَضَارِبُ ۔ | مارنے کی سب جگہیں یا سب وقت ۔ |

علم صرف کی تعریف: صرف اس علم کو کہتے ہیں۔ جس سے ایک کلمہ کو دوسرے کلمہ سے بنانے کا قاعدہ معلوم ہو۔ کلمہ کی گردان اور تبدیلی اور تعلیل معلوم ہو۔

علم صرف کا موضوع = کلمہ گردان اور تبدیل و تعلیل کی حیثیت سے

ہے کی غرض = گردان اور تبدیل وغیرہ میں خطاء سے بچنا + بامعنی لفظ کو کلمہ کہا جاتا ہے۔ اور کلمہ کی تین قسمیں ہیں۔

(۱) اسم (۲) فعل ۳ حرف۔

اسم وہ کلمہ ہے۔ جس کا مستقل معنیٰ ہو۔ اور اس میں کوئی زمانہ ماضی حال استقبال نہ پایا جائے۔ جیسے زاہد۔ عمر۔ انا عابدٌ وغیرہ۔

(۲) فعل وہ کلمہ ہے۔ جس کا مستقل معنیٰ ہو۔ اور اس میں کوئی زمانہ بھی جیسے ضَرَبَ اس نے مارا۔ (۳) حرف وہ کلمہ ہے۔ جس کا نہ مستقل معنیٰ ہو۔ اور نہ اس میں کوئی زمانہ ہو۔ جیسے مِنْ سے۔ الی طرف

زمانے کی اقسام = ماضی گزرا ہوا زمانہ (۲) حال موجودہ زمانہ (۳) مستقبل سے تو جو فعل گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے اُسے فعل ماضی کہا جاتا ہے۔ جیسے ضَرَبَ اس نے مارا۔ اور جو فعل موجودہ یا آنے والے زمانے پر دلالت کرے۔ اسے فعل مضارع کہا جاتا ہے۔ جیسے یَضْرِبُ وہ مارتا ہے یا مارے گا۔ فعل ماضی یا مضارع کے شروع اگر حرف نفی یعنی مَا یا لَا لگا دیا جائے۔ تو انہیں ماضی منفی اور مضارع منفی کہا جاتا ہے۔ جیسے مَا ضَرَبَ اس نے نہیں مارا۔ اور لَا یَضْرِبُ وہ نہیں مارتا ہے یا نہیں مارے گا۔ اور حرف نفی نہ لگایا جائے تو ان کو ماضی مثبت اور مضارع مثبت کہا جاتا ہے۔ جیسے ضَرَبَ۔ اور یَضْرِبُ۔ نیز جب ان کی نسبت فاعل کی کی طرف ہو تو ان کو معروف کہا جاتا ہے۔ اور گردان کی نسبت مفعول کی طرف ہو تو انہیں مجہول کہا جاتا ہے۔ جیسے کُتِبَ وہ لکھا گیا۔ یُکْتَبُ = لکھا جاتا ہے یا لکھا جائے گا۔

فائدہ = حروف اصلی اور زائدہ میں فرق کرنے اور کلمات کا وزن معلوم کرنے کے لئے حرفوں نے فا، عین اور لام کا مقابلے میں آئیں وہ اصل اور جو ان کے مقابلے میں نہ آئیں وہ زائد ہیں

مثلاً۔ ضَرَبَ بروزن فَعَلَ ہے۔ اور اَضْرَبَ بروزن اَفْعَلَ ہے چونکہ ضَرَبَ کے تمام حروف فا۔ عین۔ لام کے مقابلہ میں ہیں۔ لہٰذا اصلی ہوئے۔ اور اَضْرَبَ میں ہمزہ فا عین اور لام کے مقابلے میں نہیں لہٰذا وہ زائد ہے۔ فائدہ صرفیوں کے نزدیک حروف کو حرکات وسکنات کی ترتیب دینے سے جو شکل حاصل ہوتی ہے۔ اس شکل کو صیغہ کہتے ہیں۔

## (۱) فعل ماضی کی اقسام

ماضی کی چھ قسمیں ہیں (۱) مطلق۔ (۲) قریب (۳) بعید (۴) استمراری (۵) احتمالی (۶) تمنائی ہے

(۱) ماضی مطلق۔ وہ ماضی ہے جس میں مطلق گزرا ہوا زمانہ پایا جائے۔ اور اس کے قریب یا بعید ہونے کی کوئی قید نہ ہو۔ جیسے ضَرَبَ۔ اس نے مارا۔ فَعَلَ اس نے کیا۔

(۲) ماضی قریب۔ وہ ماضی ہے جس میں قریب کا گزرا ہوا زمانہ پایا جائے۔ ماضی مطلق کے شروع میں لفظ قَدْ زیادہ کر کے بناتے ہیں۔ جیسے قَدْ ضَرَبَ۔

(۳) ماضی بعید۔ وہ ماضی ہے جس میں دور کا گزرا ہوا زمانہ پایا جائے ماضی مطلق کے شروع میں کَانَ زیادہ کر کے بناتے ہیں۔ جیسے کَانَ ضَرَبَ۔ اس نے مارا تھا۔

(۴) ماضی احتمالی۔ وہ ماضی ہے جس میں کسی کام کے اندر شک پایا جائے۔ اسے ماضی مطلق کے شروع میں لَعَلَّمَا زیادہ کر کے بناتے ہیں۔ جیسے لَعَلَّمَا ضَرَبَ۔ شاید اس نے مارا ہوگا

(۵) ماضی تمنائی۔ وہ ماضی ہے جس میں گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کی تمنا پائی جائے۔ ماضی مطلق کے شروع میں لَیْتَمَا زیادہ کر کے بناتے ہیں جیسے لَیْتَمَا ضَرَبَ کاش کہ وہ مارا

(۶) ماضی استمراری۔ وہ ماضی ہے جس میں گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کا جاری رہنا سمجھا جائے اسے فعل مضارع کے شروع میں کَانَ زیادہ کر کے بناتے ہیں جیسے کَانَ یَضْرِبُ

## (۲) فعل مضارع کا بیان

فعل مضارع وہ فعل ہے۔ جس میں موجودہ یا آئندہ آنے والا زمانہ پایا جائے۔ علامات مضارع چار ہیں۔ الف۔ تا۔ یا۔ نون۔ ان کا مجموعہ اتین ہے۔ اس کو ماضی مطلق سے بنائیں گے۔ شروع میں علامت مضارع مفتوح لاتے ہیں۔ فا کلمہ کو ساکن کرتے ہیں۔ عین کلمہ کو باب کی مناسبت سے حرکت دیتے ہیں۔ اور لام کلمہ کو ضمہ دیتے ہیں۔ جیسے ضَرَبَ

سے يَضْرِبُ۔ سَمِعَ سے يَسْمَعُ۔ نَصَرَ سے يَنْصُرُ۔ (علامات کی تقسیم)

مضارع کی چار علامتوں کو اس طرح تقسیم کرتے ہیں کہ (ی) چار صیغوں کے شروع میں آتی ہے۔ تین مذکر غائب اور ایک جمع مونث غائب کا جیسے۔ يَضْرِبُ۔ يَضْرِبَانِ۔ يَضْرِبُوْنَ۔ يَضْرِبْنَ (ت) آٹھ صیغوں کے شروع میں آتی ہے۔ جیسے تَضْرِبُ تَضْرِبَانِ۔ تَضْرِبُ۔ تَضْرِبَانِ۔ تَضْرِبُوْنَ۔ تَضْرِبِيْنَ تَضْرِبَانِ تَضْرِبْنَ۔ (الف) واحد متکلم کے شروع میں آتا ہے۔ جیسے اَضْرِبُ (ن) جمع متکلم کے شروع میں آتا ہے۔ جیسے نَضْرِبُ۔ (ضمہ) مضارع کے پانچ صیغوں کے آخر میں آتا ہے۔ جیسے يَضْرِبُ۔ تَضْرِبُ۔ تَضْرِبُ۔ اَضْرِبُ۔ نَضْرِبُ۔ (نون اعرابی) فعل مضارع کے سات صیغوں کے آخر میں آتا ہے جیسے يَضْرِبَانِ۔ يَضْرِبُوْنَ تَضْرِبَانِ تَضْرِبَانِ۔ تَضْرِبُوْنَ۔ تَضْرِبَانِ۔ تَضْرِبِيْنَ (نون مبنی) فعل مضارع کے دو صیغوں کے آخر میں نون مبنی آتا ہے۔ يَضْرِبْنَ تَضْرِبْنَ۔

(نون اعرابی اور مبنی میں فرق) فعل مضارع پر نواصب اور جوازم داخل ہونے کی وجہ سے نون اعرابی گر جاتا ہے اور نون مبنی باقی رہتا ہے۔ (حروف نواصب) اَنْ۔ لَنْ۔ كَيْ۔ اِذَنْ۔ حروف جوازم لَمْ۔ لَمَّا۔ لامِ امر۔ لائے نہی۔ اِنْ شرطیہ مضارع منفی۔ مضارع مثبت کے شروع میں لائے نافیہ لگانے سے مضارع منفی بن جاتا ہے وہ لائے نافیہ لفظی تبدیلی نہیں کرتا۔ بلکہ معنوی تبدیلی کرتا ہے۔ کہ مثبت کو نفی کے معنی میں کر دیتا ہے۔ جیسے لَا يَضْرِبُ نہیں مارتا ہے یا نہیں مارے گا وہ ایک مرد۔

## (۳) فعل نفی جحد بلم جازمہ

نفی جحد بلم کو فعل مضارع سے بنائیں گے۔ شروع میں حرف لم جازم لگائیں گے۔ پانچ صیغوں کے آخر سے ضمہ اعرابی کو ختم کرتا ہے ان کو ساکن کرے گا۔ سات صیغوں کے آخر سے نون اعرابی کو گرائے گا۔ اور دو صیغوں میں لفظی طور پر کوئی تبدیلی نہیں کرے گا۔ تو منفی بلم جازم بن جائے گا۔ جیسے يَضْرِبُ سے لَمْ يَضْرِبْ۔ لفظ لم کا / معنوی عمل۔ اس کا معنوی عمل یہ ہے۔ کہ فعل مضارع کو ماضی منفی میں کر دے گا۔

## (۴) فعل نفی تاکید بلن ناصبہ

اس کو فعل مضارع سے بنائیں گے۔ فعل مضارع کے شروع میں لفظ لن ناصبہ لگائیں گے اور آخر سے ضمہ اعرابی کو گرا کر نصب دیں گے۔ جیسے یَضْرِبُ سے لَنْ یَضْرِبَ لن ناصبہ کا لفظی عمل فعل مضارع کے وہ صیغے جن کے آخر میں ضمہ اعرابی آتا ہے۔ ان پانچ صیغوں کے آخر میں لفظ لن نصب دے گا۔ سات صیغوں کے آخر سے نون کو گرا دے گا۔ اور دو صیغوں کے آخر میں لفظ لن کوئی تبدیلی نہیں کرے گا۔ لن ناصبہ کا معنوی عمل فعل مضارع کو مستقبل منفی کے معنی میں کر دے گا۔ اور اس میں تاکید کا معنی پیدا کر دیتا ہے۔

## (۵) فعل مضارع لام تاکید با نون تاکید ثقیلہ

اس کو فعل مضارع سے اس طرح بنائیں گے لام تاکید مفتوح شروع میں لگائیں گے اور آخر میں نون تاکید لگائیں گے۔ (فائدہ) نون تاکید کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) نون تاکید ثقیلہ (۲) نون تاکید خفیفہ۔ نون تاکید ثقیلہ مشدد ہوتا ہے۔ اور نون تاکید خفیفہ ساکن ہوتا ہے۔ نون تاکید ثقیلہ چودہ صیغوں کے آخر میں آتا ہے۔ اور نون تاکید خفیفہ آٹھ صیغوں کے آخر میں آتا ہے۔ پانچ صیغوں میں نون تاکید ثقیلہ کا ماقبل مفتوح ہو گا۔

## (۶) فعل امر کا بیان (یعنی حکم دینا)

فعل امر وہ فعل ہے۔ جس کے ذریعے فاعل مخاطب کو کسی کام کے کرنے کا حکم دیا جائے۔ فعل امر کو فعل مضارع سے بناتے ہیں۔ معروف کو معروف سے۔ مجہول کو مجہول سے۔ غائب کو غائب سے حاضر کو حاضر سے۔ متکلم کو متکلم سے۔

علامت مضارع کو حذف کر دیتے ہیں۔ پھر اس کے بعد والے حرف کو دیکھتے ہیں کہ وہ متحرک ہے یا ساکن۔ اگر متحرک ہو تو آخر کو ساکن کر دیتے ہیں۔ اگر آخر میں حرف علت نہ ہو جیسے تَعِدُ سے عِدْ۔ تَصِلُ سے صِلْ۔ اگر آخر میں حرف علت ہو تو اسے گرا دیتے ہیں۔ جیسے تَقِیْ سے قِ اگر علامت مضارع کے بعد والا حرف حرف ساکن ہو تو عین کلمہ کو دیکھیں۔ اگر عین کلمہ مکسور یا مفتوح ہو تو ہمزہ وصلی مکسور شروع میں لاتے ہیں۔ آخر کو ساکن کر دیتے ہیں۔ اگر آخر میں حرف علت نہ ہو۔ جیسے تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ تَسْمَعُ سے اِسْمَعْ۔ اگر عین کلمہ مضموم ہو تو ہمزہ وصلی مضموم لاتے ہیں۔ اگر آخر میں



حرف علت نہ ہو۔ جیسے تَنْصُرُ ← اُنْصُرْ۔ اگر آخر میں حرف علت ہو تو اس کو گرا دیتے ہیں۔ جیسے تَدْعُوْ ← اُدْعُ

## امر حاضر مجہول بنانے کا طریقہ۔

اس کو فعل مضارع سے بناتے ہیں۔ فعل مضارع کے شروع میں لام امر لگا دیتے ہیں اور آخر کو ساکن کر دیتے ہیں۔ اگر آخر میں حرف علت نہ ہو۔ جیسے تُضْرَبُ ← لِتُضْرَبْ۔ اگر حرف علت ہو تو اسکو گرا دیتے ہیں۔

## (امر غائب متکلم معروف بنانے کا طریقہ)

اس کو فعل مضارع سے بناتے ہیں۔ فعل مضارع کے شروع میں لام امر لگا دیتے ہیں۔ اور آخر کو ساکن کر دیتے ہیں۔ اگر آخر میں حرف علت نہ ہو۔ جیسے یَضْرِبُ ← لِیَضْرِبْ۔ جیسے یَرْمِیْ ← لِیَرْمِ

(نون ثقیلہ اور خفیفہ) جس طرح نون ثقیلہ و خفیفہ فعل مضارع میں آتا ہے اسی طرح فعل امر میں بھی آتا ہے۔ جیسے اِضْرِبْ ← اِضْرِبَنَّ، اِضْرِبَنْ۔ اگر لام امر سے پہلے واؤ (فا) یا ثم آجائے تو لام امر کو ساکن کر دیتے ہیں۔
مثلاً وَلْیَضْرِبْ، فَلْیَنْظُرْ، ثُمَّ لْیَقْطَعْ۔

(لام تاکید اور لام امر میں فرق) لام تاکید ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے۔ جیسے لَیَضْرِبَنَّ۔ لام امر ہمیشہ مکسور ہوتا ہے۔ جیسے لِیَضْرِبْ۔ لام امر حروف جوازم میں سے ہے۔ جبکہ لام تاکید حروف جوازم میں سے نہیں۔



# کریما سعدی

کریما سعدی

## (۱) مناجات بدرگاہِ مجیب الدعوات

دعا بارگاہ میں قبول کرنے والا دعائیں سے

کریما بہ بخشائے بر حالِ ما — کہ ہستم اسیرِ کمندِ ہوا

اے بخشنے والے بخشش فرما پر حال ہمارے — کیونکہ ہوں میں قیدی پھانسی حرص

نداریم غیر از تو فریاد رس — توئی عاصیاں را خطا بخش و بس

نہیں رکھتے ہیں ہم سوائے تیرے فریاد سننے والا — تو ہی تو ہے گنہگاروں کو غلطی بخشنے والا اور کافی

نگہ دار مارا ز راہِ خطا — خطا در گذار و صوابم نما

نگاہ رکھ ہمیں راستہ غلطی — غلطی میں درگزر فرما اور نیکی مجھے دکھا

## (۲) در ثنائے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم

میں تعریف محبوب علیہ السلام

زبان تا بود در دہاں جائے گیر — ثنائے محمد ﷺ بود دلپذیر

زبان جب تک ہوتی میں منہ جگہ پکڑنے والی — تعریف محبوب ﷺ ہوتی ہے دلپسند

حبیب خدا اشرف انبیاء — کہ عرش مجیدش بود متکا

اللہ تعالیٰ کے حبیب تمام نبیوں کے سرتاج — جو عرش عزت والا اس کا ہوا ہے تکیہ گاہ

سوارِ جہانگیر یکراں براق — کہ بگذشت از قصرِ نیلی رواق

سوار ہوئے براق پر جہاں کو پکڑنے والے — جو گزر گئے سے محل نیلے آسمان

## (۳) خطاب بہ نفس ۔ نفس کے ساتھ کلام۔

چہل سال عمر عزیزت گذشت — مزاجِ تو از حالِ طفلی نگشت

چالیس سال عمر پیاری تیری گزر گئی — طبیعت تیری سے حال بچپن نہ پھری۔

ہمہ با ہوائے ہوس ساختی — دمے با مصالح نہ پرداختی

تمام خواہشِ نفسانی لالچ کے ساتھ گزار دی تو نے — ایک سانس نیکیوں کے ساتھ نہ مشغول ہوا تو

مکن تکیہ بر عمر ناپائیدار — مباش ایمن از بازیٔ روزگار

نہ کر بھروسہ نہ رہنے والی عمر پر — نہ ہو اطمینان سے زمانے کے کھیل سے

## (۴) در مدح کرم بخشش کی تعریف میں

دلا ہر کہ بنہاد خوانِ کرم — بشد نامدارِ جہاں کترم

اے دل ہر جس نے رکھا بخشش کا دسترخوان — ہوا مشہور جہان بخشش

کرم نامدارِ جہانت کند — کرم کامگارِ امانت کند

بخشش کا جہان تجھے مشہور کرے گی — بخشش کامیاب امن میں تجھے رکھے گی۔

اور بخشش کے سوا جہان میں کام نہیں ہے۔ اور اس سے بارونق کوئی بازار نہیں ہے۔

بخشش سرمایہ خوشی کا ہوتا ہے — بخشش نتیجہ زندگی کا ہوتا ہے۔

جہان والوں کا دل بخشش سے تازہ رکھ — جہان کو بخشش سے بھرپور رکھ۔

تمام وقت بھی بخشش میں ثابت قدم ہو۔ کہ ہے پیدا کرنے والا جان کا بخشنے والا۔

## (۵) سخاوت کی تعریف میں

سخاوت کرتا ہے نیک بخت قبول — کیونکہ مرد ہوتا ہے سخاوت سے تخت کا ساتھی

مہربانی اور سخاوت سے جہان کو پکڑنے والا ہو — مہربانی اور سخاوت کے ملک میں بادشاہ ہو۔

سخاوت ہوتا ہے کام دل والوں کا — سخاوت ہوتا ہے طریقہ کام مقبول لوگوں کا

سخاوت تانبے کے عیب کے لئے کیمیا ہے — سخاوت تمام تکلیفوں کیلئے علاج ہے۔

نہ ہو جہاں تک ہو سکے سخاوت سے دور — کیونکہ بھلائی کو گنجینہ سخاوت سے تولے جائے گا

## (۶) کنجوس کی برائی میں

اگر آسمان پھرے کنجوس کے مقصد کے ساتھ — اگرچہ بخت ہو کنجوس کا غلام ۔

اگرچہ اس کے ہاتھوں میں قارون کا خزانہ ہو — اگرچہ اس کی اطاعت کرے ساری دنیا ۔

نہیں لائق کنجوس وہ جو نام اس کا لے تو — اگرچہ زمانہ اس کی کرے نوکری ۔

نہ کر توجہ کنجوس کے مال کی طرف — نہ لے کنجوس کے مال و اسباب کا نام

کنجوس اگرچہ ہو عبادت گذار خشکی اور تری کا — جنتی نہ ہوگا حدیث کے حکم کے مطابق

کنجوس اگرچہ ہو امیر مال کے ساتھ — ذلت کے ساتھ غریب کی طرح پاتا ہے سزا ۔

سخی مالوں سے پھل کھاتے ہیں — کنجوس غم سونے اور چاندی کا کھاتے ہیں ۔

## (۷) عاجزی کی تعریف میں

اے دل اگر عاجزی پسند کرے تو — ہو گی دنیا تجھے دوست رکھنے والی

عاجزی زیادہ کرے گی مرتبے کو — کیونکہ روشنی ہوئی سورج سے چاند کیلئے ۔

عاجزی سرمایہ ہوتی ہے دوستی کا — کیونکہ بلند ہوتا ہے ستون دوستی کا ۔

عاجزی کرتی ہے آدمی کو بہت بلند — عاجزی ہوتی ہے بادشاہوں کے لیئے تاج

عاجزی کرتا ہے ہر جو انسان ہے ۔ — نہیں لائق انسان ہے انسانیت کے بغیر ۔

عاجزی کرتا ہے عقلمند قبول — رکھتی ہے شاخ پھل سے بھری ہوئی سر زمین پر ۔

عاجزی ہوتی ہے عزت بڑھانے والی تیری — کرے گی جنت میں بلند مقام تیرا ۔

عاجزی جنت کے دروازے کی چابی ہے — سر بلندی اور مرتبے کے لیئے خود ضروری ہے ۔

کسی کی جو گردن کھچی ہوئی سر میں ہے — عاجزی اس سے پانا خوش تر ہے ۔

کسی شخص کی جو عادت عاجزی ہوتی ہے ۔ — اس کے مرتبے اور عزت سے نفع ہوتا ہے ۔

عاجزی تجھے با عزت کرے گی جہان میں — ہوگا تو با عزت لوگوں کے دل کے سامنے جان کی طرح

عاجزی نہ رکھ مخلوق سے روک کر — کیونکہ اس سے گردن بلند کرے گا تو تلوار کی طرح

عاجزی سر بلندی سے اچھی ہے — فقیر اگر عاجزی کرے تو عادت اس کی ہے ۔

## (۸) تکبر کی برائی میں۔

تکبر نہ کر ہرگز اے بیٹے — کیونکہ ایک دن اس سے ہاتھ سے آئے گا تو سر کے بل

تکبر عقلمند سے ناپسند ہوتا ہے۔ — عجب آئی ہے یہ تحقیق عقلمند سے

تکبر ہوتی ہے عادت جاہلوں کی — تکبر نہیں آتا دل والوں سے

تکبر نے شیطان کو ذلیل کیا۔ — لعنت کے قید خانہ میں گرفتار کیا۔

کسی شخص کی جو عادت تکبر ہوتی ہے۔ — سر اس کا دھوکے کے خیال سے بھرا ہوتا ہے۔

تکبر ہوتا ہے سرمایہ بد بختی کا — تکبر ہوتی ہے جڑ برائی کی۔

جب جانتا ہے تو تکبر کس لئے کرتا ہے تو — غلطی کرتا ہے تو اور غلطی کرتا ہے تو۔

27، 31، (9:13) تک

## (۹) علم کی فضیلت میں

آدم علیہ السلام کی اولاد علم سے پاتی ہے کمال — نہ دبدبے اور مرتبے اور مال و اسباب سے

شمع کی طرح علم کے پیچھے پگھلنا چاہیئے — کیونکہ بے علم اللہ تعالیٰ کو نہیں پہچان سکتا۔

عقلمند ہوتا ہے علم کو طلب کرنے والا۔ — کیونکہ پر رونق ہے علم کا بازار

کسی شخص کا جو ہوا بخت ازل میں ساتھی — علم طلب کرنا اس نے اختیار کیا۔

علم طلب کرنا ہوا ہے تجھ پر فرض — اور واجب ہے اس کے پیچھے سفر کرنا۔

جا علم کا دامن مضبوط پکڑ — کیونکہ علم تجھے پہنچائے گا جنت میں

نہ سیکھ علم کے بغیر اگر تو عقلمند ہے۔ — کیونکہ بے علم ہونا ہوتا ہے غفلت

تجھے علم دین اور دنیا میں کافی ہے۔ — کیونکہ کام سارا علم سے پکڑتا ہے مضبوطی

## (۱۰) جاہلوں کی صحبت سے پرہیز کے بیان میں

اے دل اگر عقلمند ہوشیار ہے تو — نہ جاہلوں کی صحبت پسند

جاہل سے بھاگنے والا تیر کی طرح ہو — نہ ملا ہوا شکر اور دودھ کی طرح ہو۔

تیرا سانپ ہوا اگر ساتھی — اس سے بہتر ہے جو جاہل غم کھانے والا ہے۔

اگر تیری جان کا دشمن عقلمند ہو — بہتر ہے اس دوست سے جو جاہل ہو۔

جاہل کی طرح کوئی جہان میں ذلیل نہیں ہے۔ — کیونکہ بے سمجھ کو جاہلیت سے کام سدا ہے۔

جاہل سے نہیں آتے بُرے کاموں کے سوا — اور اس سے نہیں سنتا کوئی بری باتوں کے سوا
جاہل کی اخیر جہنم ہوتی ہے — کہ جاہل اچھی آخرت والا کم ہوتا ہے۔
جاہلوں کا سر سولی پر بہتر ہے — کیونکہ جاہل ذلت کے سبب مشہور بہتر ہے۔
جاہل سے پرہیز کرنا بہت بہتر ہوتا ہے — کیونکہ اس سے دنیا و آخرت میں ذلت ہوتی ہے۔

## (۱۱) انصاف کی تعریف کے بیان میں

جب اللہ تعالیٰ نے تجھے کلام تمام مقصود دیئے ہیں — اس لئے پورا نہیں کرتا آخر کار انصاف
جب انصاف ہے بادشاہی کا زیور — اس لئے انصاف سے دل کو نہیں رکھتا تو مضبوط
تیرے لئے بادشاہی کو مضبوط کرے گا۔ — اگر انصاف تیری مدد کرے گا۔
جب نوشیرواں نے انصاف کیا پسند — اب تک اس سے نام زندہ ہے۔
انصاف کی تاثیر سے ملک کا آرام ہے۔ — کیونکہ انصاف سے حاصل ہوتا ہے ملک کا مقصد
جہان کو انصاف سے آباد رکھ — انصاف والوں کا دل خوش رکھ۔
جہان کیلئے انصاف سے بہتر کوئی بنانے والا نہیں ہے۔ — کیونکہ انصاف سے بلند تر کوئی کام نہیں ہے۔
تجھے اس سے بہتر آخر کیا حاصل ہوگا۔ — تیرا نام بڑا انصاف کرنے والا بادشاہ ہوگا۔
اگر چاہتا ہے تو نیک بخشی کی نشانی — ظلم کا دروازہ بند کردے تو جہان والوں پر۔
رعایا سے رعایت ترک کر نہ رکھ — انصاف چاہنے والوں کے دل کی مراد پوری کر۔

## (۱۲) ظلم کی برائی کے بیان میں

تباہی ظلم سے دیکھتا ہے جہان — جیسے تازہ باغ خزاں کی ہوا سے
نہ دے اجازت ظلم کی کسی حال میں — کیونکہ تیرے ملک کا سوز نہیں پائے گا زوال
کوئی شخص لگاتا ہے ظلم کی آگ جہان میں — باہر لاتا ہے جہان والوں کی چیخ و پکار
مظلوم اگر ایک آہ دل سے باہر لاتا ہے — مارتی ہے اس سے شعلہ پانی اور مٹی میں
نہ کر کمزور بیچاروں پر ظلم — آخر حشر کو تنگی دیکھے گا اس سے۔
مظلوم کو ستانے کی طرف مائل نہ ہو — مخلوق کے دل کے دھوکوں سے غافل نہ ہو۔

نہ کر لوگوں کو ستانا اے بدمزاج     کیونکہ اچانک پہنچے گا تجھ پر اللہ تعالیٰ کا عذاب

کمزور مسکینوں پر ظلم نہ کر     کیونکہ ظالم دوزخ میں جائے گا بے حساب۔

(16 : 23)

## (۱۳) قناعت کے بیان میں

اے دل اگر تو قناعت ہاتھ میں لائے تو     آرام کے ملک میں تو کرے گا سیر حلقہ

اگر تنگ دست ہے تو سختی سے نہ رو     کیونکہ عقل کے سامنے گھٹیا ہے حال۔

نہیں رکھتا عقلمند فقیری کو باعث طعنہ     کیونکہ نبی اکرم ﷺ کیلئے تھا فقر سے فخر کرنا۔

مالدار کیلئے سونا اور چاندی خوبصورتی ہے۔     لیکن فقیر آرام سے اندر ہے

اگر مالدار نہیں ہے تو۔ تو پریشان نہ ہو     کیونکہ بادشاہ بنجر زمین سے نہیں لگاتا ٹیکس

قناعت ہر حال میں بہت بہتر ہے     قناعت کرتا ہے ہر وہ شخص جو نیک ستارے والا ہے۔

قناعت سے جان کو روشن کر۔     اگر چاہتا ہے تو نیک بختی کا نشان

## (۱۴) جھوٹ کی برائی کے بیان میں

اے وہ شخص جو پھنسا ہوا ہے حرص کے جال میں     اور مست ہے حرص کے جام سے

نہ کر عمر برباد مال حاصل کرنے میں     کیونکہ نہیں ہم قیمت ہوتے موتی کنکریوں کے ساتھ

ہر وہ شخص جو حرص کی قید میں پڑا     کرتا ہے زندگی کا کھلیان برباد

مانا کہ اگر قارونوں کے سارے مال تیرے پاس ہیں۔ سے آخر ہوگا تو حرص کا مشیدا۔

بے چاروں کی طرح دردناک تکلیف میں۔

کس لئے بکتا ہے تو سونے کے خیال سے     کس لئے کھینچتا ہے تو بوجھ گدھے کی طرح

کس لئے کھینچتا ہے تو محنت مال کیلئے     جو جائے گا ہونا اچانک برباد

کس لئے دیا ہے تو نے درہموں کے نقش پر۔     ہوگا تو اس کے ذوق سے ندامت کا ساتھی۔

کس طرح سونے پر عاشق ہوا ہے تو     پریشان حال اور حیران ہے تو

کس طرح ہوا ہے شکاری شکار کیلئے     تجھے نہیں آتا قیامت کا دن یاد

خدا نہ کرے اس کمینے کا دل خوش     جو کرتا ہے دنیا کیلئے دین برباد

۲۰ == ۳۱

## (۱۵) عبادت و اطاعت کی تعریف میں

کسی شخص کا جو ہوتا ہے بخت غلام — اس کی طبیعت کا ہوتا ہے میلان عبادت میں ہمیشہ
نہیں چاہئے بندگی سے سر پھیرنا — کیونکہ دولت فرمانبرداری کے ساتھ پائی جاسکتی ہے
نیک بختی عبادت سے میسر ہوتی ہے — دل فرمانبرداری کے نور سے منور ہوتا ہے۔
اگر تو فرمانبرداری کیلئے کمر باندھے — کھولے گا تو ہمیشہ دولت کا دروازہ۔
فرمانبرداری سے نہیں پھیرتا عقلمند سر — کیونکہ فرمانبرداری سے پہنچا کوئی ہنر نہیں۔
عبادت کا پانی سے وضو تازہ رکھ — تاکہ کل جہنم کی آگ سے چھٹکارا پائے تو۔
سچائی کا سر سے نماز قائم رکھو — کیونکہ حاصل کرے تو مستقل دولت
فرمانبرداری سے روشن ہوتی ہے جان کیلئے — جیسے سورج سے روشن ہوتا ہے جہان
پوجنے والا پیدا کرنے والے کا ہو — فرمانبرداری کے محل میں بیٹھنے والا ہو۔
اگر اللہ تعالیٰ کی اطاعت اختیار کرے تو — دولت کے ملک میں ہوگا تو بادشاہ۔
سر پرہیزگاری کے گریبان سے باہر لا — کیونکہ جنت پرہیزگار کی جگہ ہوتی ہے
تقویٰ سے روح کیلئے چراغ روشن کر — تاکہ نیک بختوں کی طرح نیک بخت ہو جائے تو
کسی شخص کیلئے شرلیث ہوتی ہے علامت — نہیں وہ زندہ قیامت کے دن عذاب سے۔

## (۱۶) شیطان کی برائی میں

اے دل ہر وہ شخص جو شیطان کا فرمانبردار ہوتا ہے — رات اور دن گناہوں کی قید میں ہوتا ہے
کسی شخص کا جو ہوتا ہے شیطان راہ نما — کب واپس ہوگا اللہ تعالیٰ کے راستے میں۔
اے دل گناہوں کا ارادہ ہرگز نہ کر — تاکہ رحمت کرے تجھ پر اللہ تعالیٰ۔
عقلمند گناہوں سے اجتناب کرتا ہے — کیونکہ پانی کے لئے ہوتا ہے شکر کا پگھلنا۔
کرتا ہے نیک بخت گناہ سے پرہیز — کیونکہ پوشیدہ ہو جاتا ہے سورج کا نور بادل سے
نہ کر برائی کا حکم دینے والے نفس کی پیروی — کیونکہ اچانک تو دوزخ میں گرفتار ہو جائے گا۔
اگر نہ پھرے تیرا دل گناہوں سے — ہوگی جہنم کی نچلی جگہ تیری منزل۔
نہ کر زندگی کا خانہ خراب — برسا اور تاجگر کا خون کے سیلاب میں۔
اگر دور ہو جائے تو فسق اور فجور سے — نہیں ہوگا تو جنت کے باغ سے دور

## (۱۷) عشق و محبت کی شراب کے بیان میں

اے ساقی دے دے آگ کے لباس والا پانی جو مست کر دیتا ہے اہل دل کی آرزو کو
سرخ شراب سنہری پیالے میں ہوتی ہے روح پرور معشوق کے ہونٹوں کی طرح
کیا ہی اچھی ہے عشق والوں سے شوق کی آگ کیا ہی اچھی ہے عشق والوں کے درد کی لذت
اور وہ شراب جو آب حیات جیسی کیونکہ اس کی خوشبو سے دل پاتا ہے غم سے نجات
کیا ہی اچھا ہے وہ دل جو دوست کی تمنا رکھتا ہے کیا ہی اچھا ہے وہ شخص جو دوست کے خیال میں قید ہے
کیا ہی اچھا ہے وہ دل جو اپنے دوست کے چہرے پر شیدا ہے کیا ہی اچھا ہے وہ دل کہ جس کی منزل دوست کی گلی ہے
شراب بخشش اے یار معشوق کے ہونٹوں کی طرح صاف شراب جیسے معشوق کا چہرہ ۔
کیا ہی اچھی ہے شراب نوشی دل والوں سے کیا ہی اچھا ہے مستی کا ذوق دل والوں سے ۔

## (۱۸) وفاداری کی تعریف میں

اے دل وفا میں ثابت قدم کیونکہ مہر سے نہیں چلنے والا ہوگا درہم
اگر نہ پھیرے تو وفا سے راستے سے لگام ہوگا دوست تو دشمنوں کے دلوں میں ۔
نہ موڑ وفا کی گلی سے دل کا چہرہ کیونکہ معشوق کے سامنے نہ ہو تو شرمندہ ۔
نہ رکھ پاؤں وفا کی گلی سے باہر کیونکہ دوستوں سے ظلم لائق نہیں ہے ۔
دوستوں سے جدائی کرنا خطا ہے دوستوں سے کاٹنا وفا کے خلاف ہے
بے وفا ہوتا ہے عادت عورتوں کی نہ سیکھ برا کام عورتوں سے

## (۱۹) شکر کی تعریف میں

کسی شخص کا جو ہوتا ہے دل حق کو پہچاننے والا نہیں چاہیئے کہ وہ شکر کی زبان بند کرے ۔
سوائے اللہ تعالیٰ کے شکر کے سوا باہر نہ لا کیونکہ واجب ہوتا ہے پالنے والے کا شکر
تیرا مال و دولت بڑھے گا شکر سے تجھے نعمت حاصل ہوگی شکر سے ۔
اگر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرے قیامت تک نہیں ہوگا تو ہزاروں حصہ میں ۔
لیکن شکر کرنا بہت بہتر ہے کیونکہ اس کے لیے اس کا شکر زیور ہے ۔
اگر اللہ تعالیٰ کے شکر سے نہ بند کرے تو زبان ہاتھ میں لائے گا تو ہمیشہ رہنے والی دولت

## (۲۰) صبر کے بیان میں

تجھے اگر صبر حاصل ہو — تو ہاتھ میں لائے گا تو دولت مقصود رہنے والی

صبر ہوتا ہے پیغمبروں کا کام — نہیں پھیرتے اس سے منہ دیندار لوگ

صبر کھولتا ہے جان کے مقصد کا دروازہ — کیونکہ صبر کے سوا اس کی چابی ہی نہیں ہے

صبر پوری کر دیگا تیرے دل کی مراد — کہ چابیوں سے تیری مشکل حل ہو جائے گی۔

صبر آرزو کے دروازے کی چابی ہے — آرزو کے ملک کو کھولنے والی ہے۔

صبر ہر حال میں بہتر ہوتا ہے — کیونکہ اس کے ضمن میں کئی حقیقتیں ہوتی ہیں۔

صبر تجھے کامیابی دے گا — رنج اور مصیبت سے چھٹکارا دے گا۔

صبر کر اگر تجھے دین حاصل ہے — کیونکہ جلدی کرنا شیطانوں کا کام ہے۔

## (۲۱) سچائی کے بیان میں

اے دل اگر سچ اختیار کرے تو — تو ہوگی دولت تیری ساتھی اور بخت مددگار

نہیں پھیرتا عقلمند سچائی سے سر — کیونکہ سچائی سے نام بلند ہوتا ہے۔

اگر سانس سچائی سے نکالو تو صبح و شام — تو جہالت کی تاریکی سے باہر نکل جائے گا تو

ہرگز سچائی کے سوا سانس نہ لے — کیونکہ رکھتا ہے فضیلت دایاں بائیں پر۔

سچائی سے بہتر جہان میں کام نہیں ہے — کیونکہ سچائی کے باغیچے میں کانٹا نہیں ہے

## (۲۲) جھوٹ کی برائی میں

کسی شخص کا جو ہوتا ہے کام — کب ہوگا قیامت کے دن چھٹکارا پانے والا

کسی شخص کی جو زبان ہوتی ہے جھوٹی — اس کے دل کے چراغ کے لئے نہیں ہوتی روشنی

جھوٹ آدمی کو شرمسار کرتا ہے۔ — جھوٹ آدمی کو بے عزت کرتا ہے

جھوٹ سے عقلمند پکڑتا ہے ذلت — کیونکہ اس کو نہیں لاتا کوئی شخص شمار میں۔

جھوٹ نہ بول اے بھائی کبھی بھی — کہ جھوٹا ہوتا ہے ذلیل اور بے اعتبار

جھوٹ سے نہیں بنتا کوئی کام — اس سے ضائع ہو جاتا ہے نام نیک اے بیٹے

## ۲۳۔ اللہ تعالیٰ کی کاریگری کے بیان میں

دیکھو سنہری گنبد کو — کہ اس کی چھت ہے بغیر ستونوں کے



آسمان کا تارا گھومتا ہوا دیکھ — اس میں روشن شمعیں دیکھ

ایک چوکیدار ہے اور ایک بادشاہ ہے — ایک انصاف چاہنے والا اور ایک ٹیکس لینے والا

ایک خوش ہے اور ایک تکلیف میں ہے — ایک کامیاب ہے اور ایک شرمندہ ہے

ایک خراج لینے والا ہے اور ایک تاج اٹھانے والا ہے — ایک سر بلند ہے اور مٹی میں گرنے والا

ایک چٹائی پر اور ایک تخت پر — ایک ٹاٹ میں اور ایک ریشم میں

ایک غریب ہے اور ایک مالدار ہے — ایک ناکام ہے اور ایک کامیاب ہے

ایک خوشحالی میں اور ایک مشقت میں — ایک کے لیے بقا ہے اور ایک کے لئے فنا ہے

ایک تندرست ہے اور ایک کمزور ہے — ایک بوڑھا ہے اور ایک نوجوان ہے

ایک نیکی میں ہے اور ایک گناہ میں ہے — ایک دعا میں ہے ایک بدبختی میں ہے

ایک نیک کردار اور اچھے اعتقاد والا ہے — ایک ڈوبا ہوا ہے نافرمانی اور فساد کے سمندر میں

ایک اچھے اخلاق والا اور ایک بد مزاج — ایک حوصلہ مند اور ایک جھگڑالو

ایک نعمتوں میں اور ایک عذاب میں — ایک مشقت میں اور ایک کامیاب

ایک بزرگی کے جہان میں بادشاہ — ایک حادثات کی پھانسی میں گرفتار

ایک آرام کے باغ میں رہائشی ہے — ایک غم اور رنج اور محنت کا ساتھی ہے

ایک کا بے حساب مال ہے — ایک روٹی اور کپڑوں کے خرچ کے غم میں ہے

ایک پھول کی طرح ہنسنے والا ہے — ایک کا دل دکھی ہے غم سے

ایک فرمانبرداری میں کمر باندھے ہوئے ہے — ایک گناہ میں علم سر پر لئے ہوئے ہے

ایک کے ہاتھ میں صبح و شام قرآن ہے — ایک شراب خانے کے کونے میں مست سویا ہوا ہے

ایک شمع لعنت کے دروازے پر پہرے دار ہے — اور ایک کفر میں جنیو پہنے ہوئے ہے

ایک مقبول عالم اور ہوشیار ہے — ایک جاہل بدنصیب اللہ سے شرمسار ہے

ایک عیاری کی چست اور پہلوان ہے — ایک بزدل سست اور ڈرپوک ہے

ایک لکھنے والا ہے دیانت دار ضمیر والا — ایک باطن کا چور اور اس کا نام ہے منشی

۱۴-۹-۲۰۰۹

## (۲۴) مخلوقات سے امید نہ رکھنے کے بیان میں



اس کے بعد نہ کر بھروسہ زمانے پر    کیونکہ اچانک جان چڑی یار لائے گا ہلاکت سے

نہ کر اعتماد بے حساب لشکر پر    شاید کہ اللہ تعالیٰ کی مدد سے تو نہ پائے مدد

نہ کر بھروسہ ملک دبدبہ اور مرتبے پر    کیونکہ تجھ سے پہلے بھی تھا اور تیرے بعد بھی ہوگا۔

نہ کر برائی کہ دیکھے گا تو برائی اپنے ساتھ سے    نہیں اگتا برے بیج سے اچھا پھل۔

بہت سارے بادشاہ ملک کھینچنے والے۔    بہت سارے پہلوان ملک چھیننے والے۔

بہت سارے لشکر کو ہلاک کرنے والے    بہت سارے شیر مرد تلوار چلانے والے۔

بہت سارے چاند جیسے چہرے والے لمبے قد والے    بہت سارے نازوں والے۔ اور سورج جیسے رخسار والے

بہت سارے خوبصورت نئے نئے    بہت سارے نئے شادی شدہ سب ہو کے۔

بہت سارے مشہور اور بہت سارے کام یاب    بہت سارے سیم و قد والے بہت سارے پھولوں جیسے رخسار والے

کر گیا انہوں نے اپنی عمر کا کرتا چاک    کھینچا انہوں نے سر مٹی کے گریبان سے۔

اس طرح ان کی عمر کا کھلیان برباد ہوا۔    کہ کسی نے اس کا نشان تک نہ دیا۔

نہ رکھو دل اس جان لیوا منزل پر    کہ اس میں نہیں دیکھے گا تو کوئی دل خوش۔

نہ رکھو اس تازہ ہوا والے محل پر    کیونکہ برستا ہے اس پر آسمان مصیبتیں۔

پائیداری نہیں رہتی جان اے بیٹھے    غفلت تک ہے تو اس میں عمر نہ گزار

نہ کر بھروسہ بادشاہی اور حکمرانی پر    کیونکہ اچانک جب تم پھنسے گا جان دے گا تو

نہ لگا دل اس ویران بت خانے پر۔

سعدی سے میں ایک بات یاد رکھو۔

۱۵-۹-۲۰۰۹ (am)
۱۰-۱۶

منزل
۹-۲-۲۰۱۰
۲۳-۲-۱۴۳۱ (am)
۱۱-۲۳



والصلوٰۃ والسلام علی خیر خلقہ محمد وآلہ اجمعین۔

واؤ حرف استئنافیہ۔ الصلوٰۃ مبتدا اول۔ واؤ حرف عطف۔ السلام مبتدا ثانی۔
علی حرف جار۔ خیر مضاف الیہ مضاف۔ خلق مضاف۔ ہ ضمیر مضاف الیہ۔
خلق مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا خیر مضاف کا۔ خیر مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل
کر مجرور ہوا علی حرف جار کا۔ جار اپنے مجرور سے مل کر متعلق مقدم ہوا۔ محمد صیغہ
صفت ہے۔ محمد صیغہ صفت ھو ضمیر اس کا نائب فاعل۔ صیغہ صفت اپنے نائب فاعل اور
متعلق سے مل کر شبہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ۔ واؤ حرف عطف۔ آل مضاف
ہ ضمیر مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر موصوف۔ اجمعین صیغہ صفت۔ ھم ضمیر
اس کا نائب۔ صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر صفت۔
موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف۔ معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر
ہوئی مبتدا ثانی کی۔ مبتدا ثانی اپنی خبر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر خبر ہوئی
مبتدا اول کی۔ مبتدا اول اپنی خبر سے مل جملہ اسمیہ خبریہ ہوئی۔



يَضْرِبُ

يَضْرِبَانِ

يَضْرِبُونَ

تَضْرِبُ

تَضْرِبَانِ

يَضْرِبْنَ

تَضْرِبُ

تَضْرِبَانِ

تَضْرِبُونَ

تَضْرِبِينَ

تَضْرِبَانِ

تَضْرِبْنَ

أَضْرِبُ

نَضْرِبُ



لا اله الا الله محمد رسول الله -

محمد صیغہ صفت ~~اس میں ہو اس نائب فاعل~~ . رسول مضاف - اسم جلالت مضاف الیہ ، وجہ مضاف الیہ - مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل ہوا صیغہ صفت کا - صیغہ صفت اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا -

لا حرف لائے نفی - اله مضاف - ہ ضمیر مضاف الیہ - مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر لا نفی جنس کا اسم ہوا - الا حرف استثناء - اسم جلالت خبر ہوئی لا نفی جنس کی - لا نفی جنس اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا -

ابد کی انتہا ہوگی ہر اک خلقت فنا ہوگی ۔ بقا جس کو کہے گی وہ تجلی خدا ہوگی ۔

ازل سے قبل بھی یارب تری ہی ذات تھی تنہا ۔ ابد کے بعد بھی یارب فقط تجھ کو بقا ہوگی ۔

تو ہی معبود ہے مقصود ہے موجود ہے مولا ۔ عبادت ماسوا تیرے بھلا کس کی ادا ہوگی ۔

تری ہی ذات ہے ہر حال میں پیش نظر یارب ۔ ہمارا ہر عمل کی اصل تیری ہی رضا ہوگی ۔

ہویدا ہیں ترے جلوے بہاروں سے ستاروں سے ۔ تجلی تیری یارب جا بجا جلوہ نما ہوگی ۔

سر مقتل یارب سر میرا خم ہو ترے آگے ۔ نماز عشق زیر خنجر اس طرح ادا ہوگی ۔

زمانہ کر رہا ہوگا پرستش مہ جبینوں کی ۔ اب عابد پہ جاری حرف تیری ہی ثنا ہوگی ۔

ماہنامہ الفتح جلد ۲ محرم الحرام صفر المظفر ۱۴۳۱ شمارہ ۱ مطابق ۲۰۱۰ ص ۳

دفتر دار القلم راجہ بازار جی ٹی روڈ سرائے عالمگیر گجرات

بروز منگل am ۱۰:۰۰ ۱۴۳۱-۱۰-۲۵ — ۲۰۱۰-۱۰-۶

# ذرا سوچیئے اور جواب دیں۔

(۱) کیا آج آپ نے صبح کی نماز با جماعت ادا کی۔

(۲) کیا آج آپ نے تلاوت قرآن میں کچھ وقت گزارا۔

(۳) کیا آج آپ نے نماز کے بعد کچھ وقت ذکر و اذکار میں گزارا۔

(۴) کیا آج آپ نے کسی وقت موت اور قبر کو یاد کیا۔

(۵) کیا آج آپ نے فضول ہنسی اور طنز و مذاق سے پرہیز کیا۔

(۶) کیا آج آپ نے غصہ کی حالت میں زیادتی کرنے والے کو معاف کیا۔

(۷) کیا آج آپ نے ریاکاری اور تکبر سے بچنے کی کوشش کی۔

(۸) کیا آج آپ نے قیامت کی سختی اور ہولناکی کو یاد کیا۔

(۹) کیا آج آپ نے کسی یتیم لاوارث مسکین کو کھانا کھلایا۔

(۱۰) کیا آج آپ نے گناہ کبیرہ و صغیرہ سے توبہ کرنے کا ارادہ کیا۔

۵۵ : ۶ PM بروز جمعہ ۱۴۳۱ - ۷ - ۵ - ۲۰۱۰ - ۶ - ۱۸

## اللہ تعالیٰ انسان سے فرماتا ہے۔

میری طرف آ کر تو دیکھ — متوجہ نہ ہوں تو کہنا۔
میری راہ میں چل کر تو دیکھ — راہیں نہ کھول دوں تو کہنا۔
مجھ سے سوال کر کے تو دیکھ — بخشش کی حد نہ کر دوں تو کہنا۔
میرے لئے لٹ کر تو دیکھ — رحمت کا خزانہ نہ لٹا دوں تو کہنا۔
میرے کوچے میں بک کر تو دیکھ — انمول نہ کر دوں تو کہنا۔
مجھے اپنا رب مان کر تو دیکھ — سب سے بے نیاز نہ کر دوں تو کہنا۔
میرے خوف سے آنسو بہا کر تو دیکھ — مغفرت کے دریا نہ بہا دوں تو کہنا۔
وفا کی لاج نبھا کر تو دیکھ — عطا کی حد نہ کر دوں تو کہنا۔
میرے نام کی تعظیم کر کے تو دیکھ — تکریم کی انتہا نہ کر دوں تو کہنا۔
بالآخر میرا ہو کر تو دیکھ — ہر کسی کو تیرا نہ بنا دوں تو کہنا۔

بروز ہفتہ ۹:۲۵ AM — ۲۸-۶-۱۴۳۱ — ۱۲-۶-۲۰۱۰

## محبت کے ثمرات۔

(۱) محبت اگر خدا سے ہو تو بندگی بن جاتی ہے۔
(۲) محبت اگر اپنے نبی سے ہو تو تکمیلِ ایمان بن جاتی ہے۔
(۳) محبت اگر والدین سے ہو تو اطاعت بن جاتی ہے۔
(۴) محبت اگر وطن سے ہو تو ایمان کا جز بن جاتی ہے۔
(۵) محبت اگر استاد سے ہو تو روشنی بن جاتی ہے۔
(۶) محبت اگر کتاب سے ہو تو علم بن جاتی ہے۔
(۷) محبت اگر دنیا سے ہو تو آخرت کی رسوائی بن جاتی ہے۔
(۸) محبت اگر اولاد سے ہو تو تربیت بن جاتی ہے۔
(۹) محبت اگر دولت سے ہو تو مرض بن جاتی ہے۔
(۱۰) محبت اگر اپنے آپ سے ہو تو مصیبت بن جاتی ہے۔
(۱۱) محبت اگر رب وفا سے ہو تو معیت بن جاتی ہے۔

بروز ہفتہ AM ۹:۳۲ — ۲۸-۶-۱۴۳۱ — ۱۲-۶-۲۰۱۰

# اللہ جانتا ہے۔

جو بھی برا بھلا ہے — اللہ جانتا ہے

بندوں کے دل میں کیا ہے

یہ فرش و عرش کیا ہے — پردوں میں کیا چھپا ہے

جا کر جہاں سے کوئی واپس — نہیں آتا ہے

وہ کونسی جگہ ہے — اللہ جانتا ہے

نیکی بدی کو اپنی کتنا — ہی کوئی چھپائے

اللہ کو پتہ ہے — اللہ جانتا ہے

یہ دھوپ چھاؤں دیکھو — یہ صبح شام دیکھو

سب کیوں یہ ہو رہا ہے — اللہ جانتا ہے

قسمت کے نام کو تو سب — جانتے ہیں لیکن

قسمت میں کیا لکھا ہے — اللہ جانتا ہے

جو بھی برا بھلا ہے اللہ جانتا ہے

بندے کے دل میں کیا ہے اللہ جانتا ہے

بروز ہفتہ ۹:۴۰ ۲۸-۹-۱۴۳۱ — ۱۲-۹-۲۰۱۰



حَدَّثَنَا - أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَيُّوبَ ثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ

بْنِ إِسْحٰقَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرِ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنِ

امْرَأَةٍ مِنْ بَنِي النَّجَّارِ قَالَتْ كَانَ بَيْتِي مِنْ أَطْوَلِ بَيْتٍ كَانَ حَوْلَ الْمَسْجِدِ

فَكَانَ بِلَالٌ يُؤَذِّنُ عَلَيْهِ الْفَجْرَ فَيَأْتِي بِسَحَرٍ فَيَجْلِسُ عَلَى الْبَيْتِ يَنْظُرُ إِلَى

الْفَجْرِ فَإِذَا رَآهُ تَمَطَّى ثُمَّ قَالَ اللّٰهُمَّ إِنِّي أَحْمَدُكَ وَأَسْتَعِينُكَ

عَلَى قُرَيْشٍ أَنْ يُقِيمُوا دِينَكَ قَالَتْ ثُمَّ يُؤَذِّنُ قَالَتْ وَاللّٰهِ

مَا عَلِمْتُهُ كَانَ تَرَكَهَا لَيْلَةً وَاحِدَةً هٰذِهِ الْكَلِمَاتِ

باب ۱۸۲ الاذان فَوْقَ الْمَنَارَةِ

حدیث نمبر ۵۱۶

محمد بن جعفر بن زبیر نے عروہ بن زبیر سے روایت کی ہے کہ بنی نجار کی ایک صحابیہ نے فرمایا کہ مسجد نبوی کے گرد جتنے گھر تھے میرا گھر ان میں سے بلند تھا۔

حضرت بلال فجر کی اذان اسی پر کہتے تھے وہ پچھلی رات آکر مکان کی چھت پر بیٹھ جاتے بعد فجر طلوع ہونے کا انتظار کرتے رہتے جب اسے دیکھتے تو انگڑائی لیتے اور کہتے۔ اے اللہ میں تیری حمد وثنا بیان کرتا ہوں۔ اور قریش کے مقابلے میں تیری مدد چاہتا ہوں کہ وہ تیرے دین کو قائم کریں۔ وہ فرماتی ہیں کہ پھر اذان کہتے ان کا بیان ہے کہ خدا کی قسم میرے علم میں ایک رات بھی نہیں

